اس کی بہت سی مثالیں موجود ہیں کہ غیر احمدی عورتوں کا اس حال میں نکاح ہوا کہ مرد احمدی (قادیانی تھا) اور عورت غیر احمدی۔

کسی احمدی نے احمدیت (قادیانیت) کی حالت میں غیر احمدی سے احمدی (قادیانی) لڑکی کا نکاح نہیں کیا اس سے مراد وہی ہے، جو حدیث میں آتا ہے۔ لا یزنی زان حین یزنی وھو مومن۔ بعض احکام ایسے ہوتے ہیں کہ جن کو کرتے وقت انسان ایمان۔ سے نکل جاتا ہے اور اسی طرح یہ ممکن نہیں کہ کوئی شخص احمدیت کو صحیح تسلیم کرتا ہو۔ اور پھر غیر احمدی کو اپنی لڑکی دے دے۔ (میاں محمود احمد صاحب خلیفہ قادیان کا بیان با جلاس سب جج عدالت گورداسپور مندرجہ اخبار الفضل قادیان مورخہ ۲۶، ۲۹ جون ۱۹۲۲ء جلد ۹ نمبر ۱۰۱-۱۰۲)

## ۶۷۔ اہلِ کتاب

غیر احمدیوں کی ہمارے مقابلہ میں وہی حیثیت ہے جو قرآن کریم ایک مومن کے مقابلہ میں اہلِ کتاب کی قرار دے کر یہ تعلیم دیتا ہے کہ ایک مومن اہلِ کتاب عورت کو بیاہ لا سکتا ہے مگر مومنہ عورت کو اہلِ کتاب سے نہیں بیاہ سکتا۔ اسی طرح ایک احمدی عورت کو اپنے حبالۂ عقد میں لا سکتا ہے۔ مگر احمدی عورت شریعتِ اسلام کے مطابق غیر احمدی مرد کے نکاح میں نہیں دی جا سکتی ....... حضور (مرزا صاحب) فرماتے ہیں۔

غیر احمدی کی لڑکی لے لینے میں حرج نہیں ہے کیونکہ اہلِ کتاب عورتوں سے بھی نکاح جائز ہے، بلکہ اس میں فائدہ ہے کہ ایک اور انسان ہدایت پاتا ہے۔ اپنی لڑکی غیر احمدی کو نہ دینی چاہیے اگر ملے تو لے لے بیشک، لے لینے میں حرج نہیں اور دینے میں گناہ ہے (الحکم ۱۴ اپریل ۱۹۲۰ء) اخبار الفضل قادیان جلد ۸ نمبر ۴۵ مورخہ ۱۶ دسمبر ۱۹۲۰ء)

## ۶۸۔ نکاح جائز

(حضور میاں محمود احمد صاحب) نے جواب لکھوایا۔

آپ پروفیسر صاحب سے یہ کہیں کہ ہندوستان میں ایسی مشرکات جن سے نکاح ناجائز ہے، بہت کم ہیں۔ میجارٹی ایسے لوگوں کی ہے، جن کی عورتوں سے نکاح جائز ہے۔ اس لیے مسلمانوں کے لیے اس مسئلہ پر عمل کرنے میں زیادہ دقتیں نہیں سوائے سکھوں اور جینیوں کے عیسائیوں کی عورتوں اور ان لوگوں کی عورتوں سے جو وید پر ایمان رکھتے ہیں، نکاح جائز ہے۔ (اخبار الفضل قادیان جلد ۱۷ نمبر ۶۵ مورخہ ۱۸ فروری ۱۹۳۰ء)

(میاں محمود احمد صاحب خلیفہ قادیان نے، فرمایا ہندو اہلِ کتاب ہیں اور سکھ بھی کیونکہ وہ مسلمان ہی کا بگڑا ہوا فرقہ ہیں۔
(ڈائری میاں محمود احمد صاحب خلیفہ قادیان مندرجہ اخبار الفضل قادیان جلد ۱۰ نمبر ۵ مورخہ ۱۰ جولائی ۱۹۲۲ء)

## ۶۹۔ سادات کی قدر

حضرت مسیح موعود کو خدا تعالیٰ نے بڑی شان دی ہے اور موجودہ سادات کو آپ کی غلامی، بلکہ آپ کی خاک پا کو سرمہ بنانا بھی بہت بڑا فخر ہے اور ہم یوں کہہ سکتے ہیں کہ جو آپ کی غلامی میں داخل نہیں ہوں گے وہ کٹ جائیں گے اور سید نہ رہیں گے۔ مگر وہ عظمت اور وہ شان جو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی آپ کے دل میں تھی اس کو مدِنظر رکھتے ہوئے آپ نے سادات سے تعلق کو بڑا افضل قرار دیا ہے اور اس میں کیا شک ہے کہ جو زمین اچھی ہوگی۔ اس میں پھل بھی اچھے ہی پیدا ہوں گے، اگر خراب بھی ہو جائیں تو بھی نیک اور خدا رسیدہ انسان کے ساتھ تعلق ہو جائے تو وہ زیادہ ترقی کر سکتے ہیں۔ کیونکہ خدا نے انہیں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے تعلق کی وجہ سے فطرت اچھی دی ہوئی ہے (خطبہ نکاح از مولوی سید محمد سرور شاہ صاحب قادیانی مندرجہ اخبار الفضل قادیان جلد ۸، نمبر ۶۱ مورخہ ۱۴ فروری ۱۹۲۱ء

## ۷۰۔ کفر کے فتوے

ایک خط کے جواب میں (میاں محمود احمد صاحب نے) لکھوایا، جو شخص اپنے آپ کو احمدی کہتا ہے اور ایسے کام جن کی وجہ سے انسان احمدیت سے خارج ہو جاتا ہے، وہ نہیں

کرنا تو اس کا جنازہ پڑھ لینے میں حرج نہیں ہے خارج از احمدیت ہونے سے میری مراد ایسے اموات ہیں کہ جن کی وجہ سے کفر کا فتویٰ لگ سکتا ہے۔ چنانچہ غیر احمدی کو لڑکی کا رشتہ دینا بھی اس قسم میں سے ہے (ڈائری میاں محمود احمد صاحب خلیفہ قادیان مندرجہ اخبار الفضل قادیان مورخہ ۴ مئی ۱۹۲۲ء جلد ۹ نمبر ۸۶)

## ۷۱۔ فیصلہ کی تخصیص

اگر کوئی احمدی غیر احمدی کا جنازہ غیر احمدی امام کے پیچھے پڑھتا ہے اور غیر احمدی کو لڑکی دیتا ہے تو اس کے متعلق کیا حکم ہے۔ حضور (میاں محمود احمد صاحب) نے لکھوایا اُس کی رپورٹ ہمارے پاس کرنی چاہیے۔ فتوے یہ ہے کہ ایسا شخص احمدی نہیں ہو سکتا لیکن یہ فیصلہ کرنا ہمارا کام ہے آپ کا کام نہیں۔ (مکتوب میاں محمود احمد صاحب خلیفہ قادیان مندرجہ اخبار الفضل قادیان مورخہ ۲۷، ۲۰ اپریل ۱۹۲۲ء جلد ۹ نمبر ۸۱ - ۸۲)

## ۷۲۔ اخراج

چونکہ مندرجہ ذیل اصحاب نے اپنی اپنی لڑکیوں کے رشتے غیر احمدیوں کو دیئے ہیں اس لیے ان کو حضرت امیر المومنین خلیفۃ المسیح ثانی ایدہ اللہ بنصرہ کی منظوری سے جماعت سے خارج کیا جاتا ہے اور وہاں کی جماعت کو ہدایت کی جاتی ہے کہ ان سے قطع تعلق رکھیں۔

۱۔ چودھری محمد دین صاحب ولد مراد قوم ارائیں سکنہ سید والا ضلع شیخوپورہ۔
۲۔ چودھری جھنڈا صاحب ولد چودھری جلال الدین صاحب ساکنان چندر کے منگولے ضلع سیالکوٹ۔
۳۔ میاں جیون صاحب علاقہ آنبہ ضلع شیخوپورہ۔
۴۔ میاں غلام نبی صاحب سکنہ چک نمبر ۱۱ ضلع شیخوپورہ۔
۵۔ چودھری علی بخش صاحب تلونڈی جھنگلاں ضلع گورداسپور۔ (اخبار الفضل قادیان جلد ۲۲ نمبر ۶۹ مورخہ ۶ دسمبر ۱۹۳۴ء ناظر امور قادیان)

# میل جول

## ۷۴۔ صُلح کُل کا انجام

جو شخص ظاہر کرتا ہے کہ میں نہ اِدھر کا ہوں نہ اُدھر کا ہوں، اصل میں وہ بھی ہمارا مکذب ہے اور جو ہمارا مصدق نہیں اور کہتا ہے کہ میں ان کو اچھا جانتا ہوں، وہ بھی مخالف ہے۔ (ارشاد مرزا غلام احمد قادیانی صاحب مندرجہ اخبار بدر قادیان ۲۴ اپریل ۱۹۰۳ء منقول از منکرین خلافت کا انجام صفحہ ۸۲ مصنفہ جلال الدین شمس صاحب قادیانی)

یہ جو کہتے ہیں کہ ہم مرزا صاحب کو نیک مانتے ہیں لیکن وہ اپنے دعوے میں جھوٹے تھے۔ یہ لوگ بڑے جھوٹے ہیں۔ خدا تعالیٰ فرماتا ہے۔ "ومن اظلم ممن افتریٰ علی اللہ کذبا او کذب بالحق لما جاءہ" دُنیا میں سب سے بڑھ کر ظالم دو ہی ہیں۔ ایک وہ جو اللہ پر افترا کرتے ہیں، دوم وہ جو حق کی تکذیب کرے پس یہ کہنا کہ مرزا نیک ہے اور دعاوی میں جھوٹا گویا نور و ظلمت کو جمع کرنا ہے، جو ناممکن ہے۔" (حکیم نور الدین صاحب قادیانی خلیفہ اوّل کا مضمون مندرجہ اخبار بدر قادیان نمبر ۹ جلد ۱۱ مورخہ ۹ مارچ ۱۹۱۱ء)

ایک دوست کا خط حضرت (حکیم نور الدین صاحب قادیانی خلیفۂ اوّل) کی خدمت میں پیش ہوا کہ بعض غیر احمدی یہ لکھ دینے کو تیار ہیں کہ ہم مرزا غلام احمد (قادیانی) صاحب کو مسلمان مانتے ہیں۔ فرمایا پھر وہ مرزا صاحب کے دعویٰ اور الہام کے متعلق کیا کہیں گے مدعی وحی و الہام کے معاملہ میں دو ہی گروہ ہو سکتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰی عَلَی اللّٰهِ كَذِبًا اَوْ كَذَّبَ بِالْحَقِّ لَمَّا جَآءَهٗ اَلَيْسَ فِیْ جَهَنَّمَ مَثْوًی لِّلْكٰفِرِيْنَ

اس سے بڑھ کر ظالم کون ہے، جو خدا پر افترا کرے اسے خدا کی طرف سے الہام نہ ہوا ہو اور کہے کہ مجھے ہوا ہے ایسا ہی اس سے بڑھ کر کون ظالم ہے جو اس حق کی تکذیب کرے یا تو مرزا صاحب اپنے دعوے میں سچے تھے۔ ان کو ماننا چاہیے یا جھوٹے تھے ان کا انکار کرنا چاہیے اگر مرزا صاحب مسلمان تھے تو انہوں نے سچ بولا اور وہ فی الواقع مامور تھے اور اگر ان کا دعوے جھوٹا ہے تو پھر مسلمانی کیسی؟ (اخبار بدر قادیان نمبر ۲۸ جلد نمبر ۱۰ مورخہ ۱۵/اپریل ۱۹۱۱ء)

ایک احمدی کا خط پیش ہوا کہ مجھے آپ کے میموریل جمعہ کے ساتھ اتفاق ہے میں اپنے خیال کے مطابق کسی مسیح کی آمد کا منتظر نہیں ہوں اور نہ کسی کی ضرورت ہے اور (مرزا غلام احمد قادیانی) صاحب مرحوم اور جناب لعینی (حکیم نورالدین صاحب قادیانی خلیفہ اوّل) کی مثال جتنے بزرگ دنیا میں پیدا ہوں کم ہیں (حکیم نورالدین صاحب نے) فرمایا یہ مسئلہ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ ایسے فقرات بولنے والے لوگ کیا مطلب اپنے الفاظ کا رکھتے ہیں۔ مرزا صاحب کا دعویٰ تھا کہ مسیح ہوں، مہدی ہوں۔ خدا مجھ سے ہم کلام ہوتا ہے وہ برابر اپنے الہام سناتے رہے۔ اب یا تو ایسا شخص اپنے دعوے میں سچا ہے اور اس قابل ہے کہ اسے مسیح مان لیا جاوے اور یا وہ خدا پر افترا کرتا ہے اور قرآن شریف میں لکھا ہے کہ مفتری سے بڑھ کر کوئی ظالم نہیں بدایں تو دو ہی ہیں معلوم نہیں کہ یہ تیسری راہ لوگوں نے کہاں سے فرض کر لی ہے۔ (اخبار بدر قادیان نمبر ۲ جلد ۱۰ مورخہ ۱۵/اکتوبر ۱۹۱۱ء)

ایک دوست نے خلیفہ ثانی (میاں محمود احمد صاحب) کی خدمت میں لکھا کہ جو شخص حضرت مسیح موعود (مرزا صاحب) کے سب دعاوی کا مصداق ہو مگر بیعت نہ کی ہو اس کے پیچھے نماز جائز ہے کہ نہیں جواب میں حضور (میاں محمود صاحب) نے لکھوایا غیر احمدی کے پیچھے جس نے اب تک سلسلہ میں باقاعدہ بیعت نہ کی ہو خواہ (مرزا) صاحب کے سب دعاوی کو بھی مانتا ہو نماز جائز نہیں اور ایسا شخص سب دعاوی کو مان بھی کس طرح سکتا ہے، جو حضرت صاحب بلکہ خدا کا صریح حکم ہوتے ہوئے آپ کی بیعت نہیں کرتا۔ (اخبار الفضل قادیان جلد ۳ نمبر ۱۹ مورخہ ۵/اگست ۱۹۱۵ء)

**۷۵۔ قطع تعلق** یہ جو ہم نے دوسرے مدعیان اسلام سے قطع تعلق کیا ہے اوّل تو یہ خدا تعالیٰ کے حکم سے تھا نہ اپنی طرف سے اور دوسرے وہ لوگ ریا پرستی اور طرح طرح کی خرابیوں میں سے حد سے بڑھ گئے ہیں اور ان لوگوں کو ان کی ایسی حالت کے ساتھ اپنی جماعت کے ساتھ ملانا یا ان سے تعلق رکھنا ایسا ہی ہے جیسا کہ عمدہ اور تازہ دودھ میں بگڑا ہوا دودھ ڈال دیں، جو سڑ گیا ہے اور اس میں کیڑے پڑ گئے ہیں۔ اس وجہ سے ہماری جماعت کسی طرح ان سے تعلق نہیں رکھ سکتی اور نہ ہمیں ایسے تعلق کی حاجت ہے۔ (ارشاد مرزا غلام احمد قادیانی صاحب مندرجہ رسالہ تشحیذ الاذہان قادیان جلد ۶ نمبر ۸ صفحہ ۳۱۱)

**۷۶۔ صاف حکم** اس کے بعد حضرت مسیح موعود (مرزا صاحب) نے صاف حکم دیا کہ "غیر احمدیوں کے ساتھ ہمارے کوئی تعلقات ان کی غمی اور شادی کے معاملات میں نہ ہوں" جب کہ ان کے کام میں ہم نے شامل ہی نہیں ہونا تو پھر جنازہ کیسا۔ (اخبار الفضل قادیان جلد ۳ نمبر ۱۲۰ مورخہ ۱۸/جون ۱۹۱۶ء)

**۷۷۔ دونوں حرام** غیر احمدی سے ہماری نمازیں الگ کی گئیں ان کو لڑکیاں دینا حرام قرار دیا گیا۔ ان کے جنازے پڑھنے سے روکا گیا۔ اب باقی کیا رہ گیا ہے جو ہم ان کے ساتھ مل کر کر سکتے ہیں۔ دو قسم کے تعلقات ہوتے ہیں ایک دینی دوسرے دنیوی دینی تعلق کا سب سے بڑا ذریعہ عبادت کا اکٹھا ہونا ہے اور دنیوی تعلقات کا بھاری ذریعہ رشتہ و ناطہ ہے سو یہ دونوں ہمارے لیے حرام قرار دیے گئے۔ اگر کہو تو ہم کو ان کی لڑکیاں لینے کی اجازت ہے تو میں کہتا ہوں نصاریٰ کی لڑکیاں لینے کی بھی اجازت ہے اور اگر یہ کہو کہ غیر احمدیوں کو سلام کیوں کہا جاتا ہے، تو اس کا

جواب یہ ہے کہ حدیث سے ثابت ہے کہ بعض اوقات نبی کریم نے یہود تک کو سلام کا جواب دیا ہے ہاں اشدّ مخالفین کو حضرت مسیح موعود (مرزا صاحب) نے کبھی سلام نہیں کیا اور نہ ان کو سلام کہنا جائز ہے۔ غرض ہر ایک طریقہ سے ہم کو حضرت مسیح موعود نے غیروں سے الگ کیا ہے اور ایسا کوئی تعلق نہیں جو اسلام نے مسلمانوں کے ساتھ خاص کیا ہو اور پھر ہم کو اس سے نہ روکا گیا ہو۔ (کلمۃ الفصل مصنفہ صاحبزادہ بشیر احمد صاحب قادیانی مندرجہ رسالہ ریویو آف ریلیجز صـ۱۴۹ نمبر۴ جلد ۱۴)

**۷۸۔ تین امور** حضرت امام حکم و عدل (مرزا صاحب) علیہ السلام نے خصوصیات احمدیت میں ہر احمدی کے واسطے تین امور بطور فرمان عملی رکھے ہیں جن کی اتباع ہر احمدی پر فرض ہے اور جو حضرت مسیح موعود کے حکم اور فیصلے کے خلاف کرتا ہے وہ احمدی ہی نہیں خواہ کوئی کیوں نہ ہو۔

حضرت امام ہمام (مرزا صاحب) علیہ السلام نے اوّل خصوصیت حرمت صلوٰۃ خلاف المنکرین المسیح الموعود قائم کی ہے۔ دوم خصوصیت حرمت صلوٰۃ الجنازہ علی المنکرین المسیح ہے۔ سوم خصوصیت ازدواج النساء المومنین بالمنکرین ہے۔ یہ عملی فرق ہے مابین احمدی اور غیر احمدی گروہ کے۔

بعض لوگ دیدہ دانستہ اپنی لڑکی غیر احمدیوں کو دیتے ہیں مگر وہ اس وبال سے بے خبر ہیں حضرت صاحب کے حکم کی خلاف ورزی ان لوگوں نے بھگتا ہے یا بھگتنا پڑے گا اور حضرت نور الدین اعظم نے تو ایسے لوگوں کو جماعت سے خارج کیا ہے اور صاف فرمایا کہ وہ احمدی ہی نہیں ہیں اور حضرت خلیفہ اوّل نے ان کے خلف میں منع صلوٰۃ کر دی ہے۔

(اخبار الفضل قادیان جلد ۷ نمبر ۳۲ مورخہ ۲۸ اکتوبر ۱۹۱۹ء)

جری اللہ فی حلل الانبیاء۔ احمد نبی اللہ مسیح موعود علیہ التحیات والثناء فداہ امی وابی) اپنے متبعین کو فرماتے ہیں کہ غیر احمدی کا جنازہ نہ پڑھو۔ غیر احمدی کے پیچھے نماز نہ پڑھو خواہ وہ تمہارا ماں باپ بہن بھائی کتنا ہی حقیقی رشتہ دار ہو، اس کو لڑکی نہ دو۔ (اخبار الفضل قادیان جلد ۳ نمبر ۱۰۹ مورخہ ۲۵ اپریل ۱۹۲۱ء)

**۷۹۔ تنبیہہ** حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اپنے کفر یا مکذب یا متردد کی اقتداء میں نماز پڑھنے سے منع فرمایا ہے اور ارشاد ہے کہ تم پر حرام اور قطعی حرام ہے جو کسی مکفر یا مکذب یا متردد کے پیچھے نماز پڑھو اسی طرح آپ کا صاف اور صریح حکم ہے کہ کسی احمدی کے لیے جائز نہیں جو اپنی لڑکی کا رشتہ کسی غیر احمدی سے کرے، حضور کے قائم کردہ ابدی مرکز (قادیان) سے روگردانی اختیار کرنے والے (لاہوری ٹولی) جہاں غیر احمدیوں کی اقتداء میں نماز پڑھنے کے لیے بے قرار ہے اور اس کے لیے قسم قسم کے حیلے تراش کر اپنے انقلاب علی عقبیہ کا ثبوت دیا کرتے رہے ہیں، وہاں اس فعل حرام یعنی غیر احمدیوں کو رشتہ بنات دینے کے واسطے بھی میں دیکھتا ہوں کہ ان کی مسخ شدہ روحیں تڑپ رہی ہیں اور وہ کچھ نہ کچھ اس کے متعلق شائع کرنا اپنے پیپ آلود زخموں اور نہ اچھے ہونے والے ناسوروں کے لیے موجب اندمال سمجھتے ہیں۔ اے کاش وہ اپنے ہادی اپنے رہنما مرزا صاحب کی الہدی اور لائے ہوئے دین الحق کو اتنی جلدی نہ بھول جاتے۔ (اخبار الفضل قادیان جلد ۱۱ نمبر ۶۴ مورخہ ۱۵ فروری ۱۹۲۴ء)

**۸۰۔ اسلامی سلوک** آپ نے یہ کس طرح سمجھ لیا کہ ہم آپ لیسے لوگوں سے کسی اسلامی سلوک کی امید رکھتے ہیں۔ ہمارے تو وہم و خیال میں بھی نہیں آ سکتا کہ آپ لوگ اسلامی سلوک کرنے کے قابل ہیں یا کر سکتے ہیں کیونکہ ہمارے نزدیک وہ لوگ جو ایک نبی وقت (مرزا صاحب) کے منکر ہیں، مسلمان ہی نہیں اور جب ہم انہیں مسلمان ہی نہیں سمجھتے تو پھر ان سے اسلامی سلوک کی توقع کیا؟ یہ آپ کو محض غلط فہمی ہوئی ہے کہ ہم اسلامی سلوک کے امیدوار ہیں۔ (اخبار الفضل قادیان جلد ۵ نمبر ۶۹-۷۰ مورخہ ۲۶ فروری ۲ مارچ ۱۹۱۸ء)

**۸۱- قادیانی چندہ**

آپ لوگوں میں سے بہت سے احباب نے دیکھا ہوا ہے کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا اپنی زندگی میں غیر احمدیوں سے کیا تعلق تھا۔ کیا کوئی اس وقت حلفاً کہہ سکتا ہے کہ کبھی آپ نے غیر احمدیوں سے چندہ مانگا ہرگز نہیں میں تو حلفاً کہہ سکتا ہوں اور اس خدا کی قسم کھا کر کہہ سکتا ہوں جس کے قبضہ میں میری جان ہے کہ نہ میرے کانوں نے روایتاً کسی سے سنا اور نہ میری آنکھوں نے کبھی دیکھا اور نہ یہ کہہ کر چندہ کی ان کو ترغیب دی کہ میرا کام تو فقط اشاعتِ اسلام ہے، جو کہ ہمارا اور تمہارا مشترک فرض ہے۔ (خطبہ سید سرور شاہ صاحب قادیانی مندرجہ الفضل قادیان جلد ۲ نمبر ۹۱ مورخہ ۲۸ جنوری ۱۹۱۵ء)

**۸۲- کبھی نہیں (ج)**

کہا جاتا ہے کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا کام صرف اشاعت اسلام تھا اور اس کے لیے لوگوں کو تیار کرنا تھا اور یہی احمدیت ہے۔ اگر یہی احمدیت تھی تو اور لوگ جو حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے زمانے میں اشاعت کے لیے اٹھے تھے ان کے لیے حضرت مسیح موعود (مرزا صاحب) کو خوشی کا اظہار کرنا چاہیے تھا اور آپ ان کی انجمنوں میں شریک ہوتے انہیں چندہ دیتے مگر آپ نے (مرزا صاحب) کبھی اس طرح نہیں کیا۔ (خطبہ سید سرور شاہ صاحب قادیانی مندرجہ اخبار الفضل قادیان جلد ۲ نمبر ۹۱ مورخہ ۲۸ جنوری ۱۹۱۵ء)

**۸۳- ضرورت نہیں**

ایک دوست نے دریافت کیا کہ مولیہ یتیم اور بیواؤں کے لیے لوگ چندہ مانگتے ہیں اس امر میں مجھے کیا کرنا چاہیے۔

(میاں محمود احمد صاحب خلیفہ قادیاں نے) فرمایا دوسرے لوگوں (مسلمانوں) کے ساتھ مل کر چندہ دینے کی ضرورت نہیں ہے، یہ چندہ نہیں ہے اپنا رسوخ بڑھانے کی کوشش ہے اس قسم کی امداد اپنے طور پر دی جائے تو مفید ہوتی ہے۔ (اخبار الفضل قادیان جلد ۱۰ نمبر ۴۵ مورخہ ۷ دسمبر ۱۹۲۲ء)

**۸۳- چندہ قبول**

اس وقت تک قصور میں احمدیوں کی کوئی مسجد نہ تھی ..... لیکن حضرت خلیفۃ المسیح ثانی ایدہ اللہ نے جو ششماہی رپورٹ کا نقشہ تجویز فرمایا ہے اس میں ایک یہ بھی سوال درج ہے کہ آیا مسجد احمدیہ ہے یا نہیں؟ اس کو پورا کرنے کے لیے ہماری انجمن نے غور کیا اور ایک پرانی شکستہ اور غیر آباد بوسیدہ مسجد کو پا کر اسے آباد کرنا چاہا چونکہ مسجد بہت ہی خستہ حالت میں تھی اس لیے اس کی مرمت کا ارادہ کیا گیا۔ اور اس غرض کے لیے اپنی جماعت سے چندہ جمع کر کے کام شروع کرا دیا جب مرمت کا کام شروع ہو گیا ایک غیر احمدی صاحب نے آ کر دریافت کیا کہ آپ ہم سے بھی چندہ لے سکتے ہیں۔ جواب دیا گیا کہ بڑی خوشی سے آپ کا چندہ قبول کیا جاتا ہے اس پر انہوں نے دس روپے دیے اور مجھے ساتھ لے کر تحصیلِ چندہ کے لیے بازار میں چلے گئے۔ ہماری تین چار گھنٹہ کی کوشش سے اڑھائی سو روپیہ کے قریب چندہ ہو گیا۔ (اخبار الفضل قادیان جلد ۳ نمبر ۱۲ مورخہ یکم جولائی ۱۹۱۶ء)

سردست میں ایک اور معاملہ کی طرف تمام بہنوں کو توجہ دلانا چاہتا ہوں اور وہ یہ ہے کہ (لنڈن میں) اس مسجد کے بن جانے کے سبب سے انگلستان میں تبلیغ کا کام بہت بڑھ گیا ہے اور خدا تعالیٰ کے فضل سے کام دو آدمیوں کی طاقت سے زیادہ ہے اس کے متعلق مجھے پہلے شیخ یعقوب علی صاحب نے ولایت سے توجہ دلائی تھی .....

اس کے بعد اور چند دوستوں نے بھی اس طرف توجہ دلائی اب خاں صاحب منشی فرزند علی صاحب نے بھی لکھا ہے کہ کام زیادہ معلوم ہوتا ہے اور عملہ بڑھانے کی ضرورت ہے۔

میں یہ بھی ظاہر کر دینا چاہتا ہوں کہ مسجد برلن کی تحریک کے وقت بعض غیر احمدی عورتیں بھی چندہ میں شامل ہونا چاہتی تھیں۔ لیکن چونکہ اس وقت شرط تھی کہ صرف احمدی عورتوں کا چندہ ہو اس لیے اس کی اجازت نہ دی گئی تھی ..... لیکن اس وقت چونکہ عام تبلیغی اغراض کے لیے چندہ ہو رہا ہے اس لیے اس شرط کی ضرورت نہیں اگر کوئی بہن اپنی خوشی سے اس

چندہ میں حصہ لینا چاہیں تو ان کا چندہ بھی خوشی کے ساتھ قبول کر لینا چاہیے۔ (مضمون میاں محمود احمد صاحب خلیفہ قادیان مندرجہ اخبار الفضل قادیان جلد ۱۴ نمبر ۳۳ مورخہ ۲۳ اکتوبر ۱۹۲۲ء)

## ۸۵۔ مسلمانوں سے بیزار

کیا غیر احمدیوں کے ساتھ سیدنا حضرت مسیح موعود (مرزا صاحب) کا عمل درآمد کسی پر مخفی ہے آپ اپنی ساری زندگی میں نہ غیروں کی کسی انجمن کے ممبر ہوئے اور نہ ان میں سے کسی کو کسی اپنی انجمن کا ممبر بنایا اور نہ کبھی ان کو چندہ دیا اور نہ کبھی ان سے چندہ مانگا۔ (ابتداء میں تو مدت تک مرزا صاحب نے مسلمانوں سے خوب چندہ مانگا اور خوب وصول کیا۔ بلکہ اسی سے بنیاد جمی۔ البتہ یہ سچ ہے کہ مسلمانوں کی رفاہ میں مرزا صاحب نے کبھی پیسہ بھی نہیں دیا۔ (المؤلف)

حتیٰ کہ ایک دفعہ علی گڑھ میں قرآن مجید کی اشاعت کی غرض سے ایک انجمن بنائی گئی اور وہاں کے جناب سیکرٹری صاحب نے ایک خاص خط بھیجا کہ چونکہ آپ لوگ خادم اور ماہر قرآن مجید ہو لہٰذا ہم چاہتے ہیں کہ ہماری اس انجمن میں آپ صاحبان میں سے بھی کچھ شریک ہوں مگر باوجود جناب مولانا مولوی عبدالکریم صاحب مرحوم کی کوشش کے حضور نے انکار ہی فرمایا پھر سرسید صاحب کے چندہ مدرسہ مانگنے کا واقعہ تو مشہور ہی ہے یہاں تک کہ وہ ایک روپیہ تک بھی مانگتے رہے، لیکن حضور (مرزا صاحب) نے شرکت سے انکار ہی فرمایا حالانکہ اپنا خود مدرسہ انگریزی جاری کیا ہوا تھا۔

(کشف الاختلاف ص ۱۲ مصنفہ سید سرور شاہ صاحب قادیانی)

## ۸۶۔ سکھوں سے پیار

حضرت امیر المومنین خلیفۃ المسیح الثانی ایدہ اللہ بنصرہ العزیز کی طرف سے ایک وفد نے جو سردار محمد یوسف صاحب ایڈیٹر اخبار نور اور مولانا جلال الدین صاحب شمس پر مشتمل تھا۔ ۲۲ فروری ۱۹۳۵ء کو کرنل سردار رگھبیر سنگھ صاحب سردار ڈیوڑھی و سیکرٹری گوردوارہ پٹنہ صاحب کمیٹی کو مبلغ پانچ سو روپیہ کی رقم گوردوارہ پٹنہ صاحب کی تعمیر کے لیے پیش کی یہ وفد ہز ہائی نس مہاراجہ ادھیراج پٹیالہ کی خدمت میں بھی حاضر ہوا، جو گوردوارہ پٹنہ صاحب کی تعمیری کمیٹی کے صدر ہیں ہز ہائی نس نے جماعت احمدیہ کے اس طریق عمل کی بہت تعریف کی۔

(قادیانی جماعت کا اخبار الفضل قادیان جلد ۲۲ نمبر ۱۰۸ مورخہ ۸ مارچ ۱۹۳۵ء)

## ۸۷۔ مسلمانوں سے مقابلہ

قرآن کریم سے معلوم ہوتا ہے کہ ایک عام مومن دو مخالفوں پر بھاری ہوتا ہے اور اگر اس سے ترقی کرے تو ایک مومن دس پر بھاری ہو جاتا ہے اور اگر اس سے بھی ترقی کرے تو صحابہ کے طرز عمل سے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ ان میں سے ایک ایک نے ہزار کا مقابلہ کیا ہے۔ ہماری جماعت مردم شماری کی رو سے پنجاب میں چھپن (۵۶) ہزار ہے گویا بالکل غلط ہے اور صرف اسی ضلع گورداسپور میں ہزار احمدی ہیں مگر فرض کر لو یہ تعداد درست ہے اور فرض کر لو کہ باقی تمام ہندوستان میں ہماری جماعت کے بیس ہزار افراد رہتے ہیں تب بھی یہ ۷۵، ۷۶ ہزار آدمی بن جاتے ہیں اور اگر ایک احمدی سو کے مقابلہ میں رکھا جائے تو ہم ۷۵ لاکھ کا مقابلہ کر سکتے ہیں اور اگر ایک ہزار کے مقابل پر ہمارا ایک آدمی ہو تو ہم ساڑھے سات کروڑ کا مقابلہ کر سکتے ہیں اتنی ہی تعداد دنیا کے تمام مسلمانوں کی ہے ایسے صحیح اور وسیع معلومات ہیں۔ المولف پس سارے مسلمان مل کر بھی جسمانی طور پر ہمیں نقصان نہیں پہنچا سکتے اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے ہم ان پر بھاری ہیں پھر آج کل تو جسمانی مقابلہ ہے ہی نہیں اس لیے اس لحاظ سے بھی ہمیں فکر کرنے کی ضرورت نہیں۔

(میاں محمود احمد صاحب خلیفہ قادیان کا خطبہ مندرجہ اخبار الفضل قادیان جلد ۱۱ نمبر ۱۸۲ مورخہ ۱۰ جون ۱۹۲۴ء)

(پروفیسر الیاس برنی)





سرکار نے ضبط کیا "زمیندار" کا مطبع
میرزائیوں کے گھر میں جلنے لگے چراغ آج
چمکائے گئے اندلسی اور دمشقی سے
روشن ہوئے اسلام کے سینے کے داغ آج
کیا طرفہ تماشا ہے کہ ہوں آ کے معارج
کعبہ کی عنادل سے کلیسا کے کلاغ آج
خمیازہ کشِ عشقِ رسولِ عربی ہوں
میرے دلِ مضطر کو میسّر ہے فراغ آج
توحید کی دہلیز پہ ہوں ناصیہ فرسا
پہنچا ہے مرا عرشِ معلّٰے پہ دماغ آج
جو بوالہوسوں کو نہ ملی ہے نہ ملے گی
اس دولتِ سرمد کا ملا مجھ کو سراغ آج
ہے جس کی ہر اک بوند میں کوثر کی ملونی
ساقی نے دیا مجھ کو وہ لبریز ایاغ آج
مرزائی بجاتے ہوئے بغلیں نکل آئے
خوش تھے کہ ہوا باغ "زمیندار" کا زاغ آج
لیکن یہ خوشی تھی فقط اک عشرہ کی مہمان
پھر رحمتِ باری سے وہی زاغ ہے باغ آج

(مولانا ظفر علیخانؒ)



# انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

## ناپاک جسارت




## تحریف کا مفہوم

اصل الفاظ کو بدل کر کچھ اور لکھ دینا (لغات فیروزی)

## تحریف کی اقسام

تحریف قرآن تین طرح سے کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔

۱۔ تحریف لفظی : آیات قرآن مجید میں الفاظ کی کمی بیشی۔

۲۔ تحریف معنوی : ترجمہ قرآن مجید کرنے میں ارادتہً اصل معنوں سے ہٹ کر کوئی دوسرا مفہوم بیان کرنا۔

۳۔ تحریف منصبی : جو آیات رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں نازل ہوئیں، اُن کو اپنے اوپر یا کسی اور پر منطبق کرنا، یا جو آیات مکہ مکرمہ یا بیت اللہ شریف کی شان میں ہوں، اُن کو کسی اور جگہ پر چسپاں کرنا وغیرہ۔

قرآن مجید میں تحریف کرنا بہت بڑا جرم ہے اور اس کا مرتکب آخرت میں عذاب عظیم کا مستحق کہا گیا ہے ایسے یہودی الفطرت لوگ کفر صریح کے مرتکب ہیں۔

# تحریف قرآن حکیم لفظی

(۱) اصل آیت قرآن:

وَمَا اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَّسُوْلٍ وَّلَا نَبِيٍّ اِلَّآ اِذَا تَمَنّٰٓى اَلْقَى الشَّيْطٰنُ فِيْٓ اُمْنِيَّتِهٖ

سورہ حج پ ۱۷ ع ۷، آیت ۵۲

تحریف شدہ آیت:

وما ارسلنا من رسول ولا نبی الا اذا تمنیٰ القی الشیطان فی امنیتہ الخ

(ازالہ اوہام ص ۶۲۹)

[ازالہ اوہام] تتمہ حقیقۃ الوحی ص ۲۳۰ روحانی خزائن ج ۲۲ ص ۴۳۹

مرزا غلام احمد صاحب نے قرآن شریف کی آیت سے مِنْ قَبْلِكَ خارج کر دیا ہے کیونکہ اگر مِنْ قَبْلِكَ یہاں رہتا تو مرزا صاحب کی نبوّت کا ٹھکانا نہ بنتا۔

اب کتابوں کے صفحات جن میں اس آیت مقدّسہ کی تحریف کی گئی ہے اُن کے فوٹو ملاحظہ فرمائیں:

نکالا جاتا ہے اسی کی طرف اللہ جل شانہ قرآن کریم میں اشارہ فرماتا ہے۔ وما ارسلنا من رسول ولا نبی الا اذا تمنی القی الشیطان فی امنیتہ الخ ایسا ہی انجیل میں بھی لکھا ہے کہ شیطان اپنی شکل نوری فرشتوں کے ساتھ بدل کر بعض لوگوں کے پاس آجاتا ہے دیکھو خط دوم قرنتیان باب ۱۱ آیت ۱۴۔ اور مجموعہ توریت میں سے سلاطین اول باب بائیس آیت انیس میں لکھا ہے کہ ایک بادشاہ کے وقت میں چار سو نبی نے اس کی فتح کے بارہ میں پیشگوئی کی اور وہ جھوٹے نکلے اور بادشاہ کو شکست آئی بلکہ وہ اسی میدان میں مرگیا اس کا سبب یہ تھا کہ دراصل وہ الہام ایک ناپاک روح کی طرف سے تھا۔ نوری فرشتہ کی طرف سے نہیں تھا اور ان نبیوں نے دھوکا کھا کر ربانی سمجھ لیا تھا۔ اب خیال کرنا چاہئے کہ جس حالت میں قرآن کریم کی رو سے الہام اور وحی میں دخل شیطان ممکن ہے اور پہلی کتابیں توریت و انجیل اس دخل کی مصدق ہیں اور اسی بنا پر الہام ولایت نہ مسلم عامہ مومنین بجز موافقت و مطابقت قرآن کریم کے حجت بھی نہیں تو پھر ناظرین کے لئے غور کا مقام ہے کہ کیونکر اور کن علامات

کہ یہ شخص ایسا ملحد اور کافر ہے کہ ہرگز ہدایت پذیر نہیں ہوگا۔ اور ظاہر ہے کہ جس کافر کا
مآل کار کفر ہی ہو وہ بھی جہنمی ہی ہوتا ہے۔ غرض ان دونوں صاحبوں نے کہ خدا انہیں
بہشت نصیب کرے اس عاجز کی نسبت جہنم اور کفر کا فتویٰ دے دیا اور بڑے زور
سے اپنے الہامات کو شائع کر دیا۔ ہم اس جگہ ان صاحبوں کے الہامات کی نسبت کچھ
زیادہ لکھنا ضروری نہیں سمجھتے۔ صرف اس قدر تحریر کرنا کافی ہے کہ الہام رحمانی بھی ہوتا
ہے اور شیطانی بھی۔ اور جب انسان اپنے نفس اور خیال کو دخل دے کر کسی بات کے
استکشاف کے لئے بطور استخارہ یا استخبارہ وغیرہ کے توجہ کرتا ہے۔ خاص کر اس حالت
میں کہ جب اس کے دل میں یہ تمنا مخفی ہوتی ہے کہ میری مرضی کے موافق کسی کی نسبت کوئی
بُرا یا بھلا کلمہ بطور الہام مجھے معلوم ہو جائے تو شیطان اُس وقت اُس کی آرزو میں دخل
دیتا ہے اور کوئی کلمہ اس کی زبان پر جاری ہو جاتا ہے اور دراصل وہ شیطانی کلمہ ہوتا
۶۲۸ ہے۔ یہ دخل کبھی انبیاء اور رسولوں کی وحی میں بھی ہو جاتا ہے مگر وہ بلا توقف نکالا
جاتا ہے۔ اسی کی طرف اللہ جلّشانہٗ قرآن کریم میں اشارہ فرماتا ہے وما ارسلنا من
رسول ولا نبی الا اذا تمنّی القی الشیطان فی امنیتہ الخ ایسا ہی انجیل میں بھی لکھا ہے
کہ شیطان اپنی شکل نوری فرشتوں کے ساتھ بدل کر بعض لوگوں کے پاس آجاتا ہے دیکھو
خط دوم قرنتھیاں باب ۱۱ آیت ۱۴۔ اور مجموعہ توریت میں سے سلاطین اوّل باب بائیس
۱۹ انیس میں لکھا ہے کہ ایک بادشاہ کے وقت میں چار سو نبی نے اس کی فتح کے
بارے میں پیشگوئی کی اور وہ جھوٹے نکلے اور بادشاہ کو شکست آئی بلکہ وہ اُسی میدان
گیا۔ اس کا سبب یہ تھا کہ دراصل وہ الہام ایک ناپاک روح کی طرف سے تھا نوری
کی طرف سے نہیں تھا اور ان نبیوں نے دھوکا کھا کر ربّانی سمجھ لیا تھا۔ اب خیال
کرنا چاہیئے کہ جس حالت میں قرآن کریم کی رو سے الہام اور وحی میں دخل شیطان
ہو سکتا اور پہلی کتابیں توریت اور انجیل اس دخل کی مصدق ہیں اور اسی بنا پر

مندرجہ نشان آسمانی استخارہ کریں تو میں آپکے لئے دعا کرونگا کیا خوب ہو کہ یہ استخارہ میرے رو برو ہو تا میری توجہ زیادہ ہو آپ پر کچھ بھی مشکل نہیں لوگ معمولی اور نفلی طور پر حج کرنے کو بھی جاتے ہیں مگر اس جگہ نفلی حج سے ثواب زیادہ ہے اور غافل رہنے میں نقصان اور خطر۔ کیونکہ سلسلہ آسمانی ہے اور حکم ربانی۔

سچی خواب اپنی سچائی کے آثار آپ ظاہر کر دیتی ہے وہ ولپر ایک نور کا اثر ڈالتی ہے اور صبح آہنی کیطرح منہ کھل جاتی ہے اور دل اسکو قبول کر لیتا ہے اور اسکی نورانیت اور ہیبت بال بال پر طاری ہو جاتی ہے میں آپ سے عہد کرتا ہوں کہ اگر آپ میرے رو برو میری ہدایت اور تعلیم کے موافق اس کام میں مشغول ہوں تو میں آپکے لئے بہت کوشش کرونگا کیونکہ میرا خیال آپکی نسبت بہت نیک ہے اور خدا تعالیٰ سے چاہتا ہوں کہ آپکو ضائع نہ کرے اور رشد اور سعادت میں ترقی دے اب میں نے آپکا وقت بہت لے لیا ختم کرتا ہوں۔ والسلام علی من اتبع الهدیٰ۔

آپ کا مکرر خط پڑھ کر ایک بات کچھ زیادہ تفصیل کی محتاج معلوم ہوئی اور وہ یہ ہے کہ استخارہ کیلئے ایسی دعا کیجائے کہ ہر یک شخص کا استخارہ شیطان کے دخل سے محفوظ ہو جو عزیز من یہ بات خدا تعالیٰ کے قانون قدرت کے برخلاف ہے کہ وہ شیاطین کو انکے مواضع مناسبہ سے معطل کر دیوے اللہ جلشانہ قرآن کریم میں فرماتا ہے وما ارسلنا من رسول ولا نبی الا اذا تمنیٰ القی الشیطان فی امنیتہ فینسخ اللہ ما یلقی الشیطان ثم یحکم اللہ آیاتہ واللہ علیم حکیم یعنی ہم نے کوئی ایسا رسول اور نبی نہیں بھیجا کہ اسکی یہ حالت نہ ہو کہ جب وہ کوئی تمنا کرے۔ یعنی اپنے نفس سے کوئی بات چاہے تو شیطان اسکی خواہش میں کچھ نہ ملاوے یعنی جب کوئی رسول یا کوئی نبی اپنے نفس کے جوش سے کسی بات کو چاہتا ہے تو شیطان اس میں بھی دخل دیتا ہے تب وحی متلو جو شوکت اور ہیبت اور روشنی تام رکھتی ہے اس دخل کو اٹھا دیتی ہے اور منشاء الٰہی کو مصفا کر کے دکھلا دیتی ہے یہ اس بات کیطرف اشارہ ہے کہ نبی کے دل میں جو خیالات اٹھتے ہیں اور جو کچھ خواطر اسکے نفس میں پیدا ہوتی ہیں درحقیقت وہ تمام وحی ہوتی ہیں جیسا کہ قرآن کریم اسپر شاہد ہے۔ وما ینطق عن الھویٰ ان ھو الا وحی یوحیٰ لیکن قرآن کریم کی وحی دوسری وحی سے جو صرف معانی منجانب اللہ ہوتی ہیں تمیز کلی رکھتی ہے اور نبی کے اپنے تمام اقوال وحی غیر متلو میں داخل ہوتے ہیں کیونکہ روح القدس کی برکت اور چمک ہمیشہ نبی کے شامل حال رہتی ہے اور ہر یک بات اسکی برکت سے بھری ہوئی ہوتی ہے اور وہ برکت روح القدس سے اس کلام میں رکھی جاتی ہے لہذا ہر یک

(۲) اصل آیت قرآن شریف

# وَجَاهِدُوا بِأَمْوَالِكُمْ وَأَنْفُسِكُمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ

سورہ توبہ رکوع ۶ پارہ ۱۰ آیت ۴۱

مرزا جی کی تحریف کردہ آیت

ان یجاھدوا فی سبیل اللہ باموالھم وانفسھم (سورۃ توبہ رکوع ۶)

(اہل اسلام اور عیسائیوں میں مباحثہ ص ۱۹۴
(جنگ مقدس)
۵ جون ۱۸۹۳ء

مرزا صاحب نے اَنْ يُّجَاهِدُوْ بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ اپنی طرف سے داخل کیا اور وَجَاهِدُوْا بِاَمْوَالِكُمْ وانفسکم کو خارج کر کے فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ کو آخر سے اُٹھا کر درمیان میں رکھ دیا۔

یہاں مسلمانوں سے خطاب اور جہاد کا حکم تھا۔ مرزا صاحب نے مخاطب سے صیغے حذف کر کے جہاد کے حکم کو ختم کرنے کی کوشش کی۔

مرزا صاحب کے نزدیک جہاد حرام ہے۔ ملاحظہ ہو:

"چھوڑ دو اے دوستو جہاد کا خیال"

اب اُن کتابوں کے صفحات کے فوٹو ملاحظہ فرمائیں؛

ع۔ قرآن کی یہ تعلیم ہے کہ یہ بہتان مکاری کپڑے اتار لیں میں نے ڈپٹی صاحب کے قول سے ایسا سمجھا ہے۔
غ۔ اگر یہی تعلیم ہے تو آیت قرآن شریف کی پیش کیجئے بلکہ جنہوں نے تلواروں سے قتل کیا وہ تلوار ہی سے بھی مارے گئے۔ جنہوں نے ناحق غریبوں کو لوٹا وہ لوٹے گئے جیسا کیا ویسا پایا بلکہ انکے ساتھ بہت نرمی کا برتاؤ ہوا جس پر آج اعتراض کیا جاتا ہے کہ کیوں ایسا برتاؤ ہوا سب کو قتل کیا ہوتا۔
ع۔ قرآن نے جائز رکھا کہ خوفزدہ ایمان کا اظہار نہ کرے۔

غ۔ اگر قرآن کی یہی تعلیم ہے تو پھر اسی قرآن میں یہ حکم کیوں ہے۔ ان یجاھدوا فی سبیل اللہ باموالھم وانفسھم (سورۃ توبہ رکوع ۶) اور کانھم بنیان مرصوص ۲۸/۹ اور یہ کہ ولا یخشون احدا الا اللہ ۲۲/۴ اصل بات یہ ہے کہ ایمانداروں کے مراتب ہوتے ہیں جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے منھم ظالم لنفسہ ومنھم مقتصد ومنھم سابق بالخیرات ۲۲/۱۴ یعنی بعض مسلمانوں میں سے ایسے ہیں جن پر نفسانی جذبات غالب ہیں اور بعض درمیانی حالت کے ہیں اور بعض وہ ہیں کہ انتہا کمالات ایمانیہ تک پہنچ گئے ہیں پھر اگر اللہ تعالیٰ نے برعایت اس طبقہ مسلمانوں کے جو ضعیف اور بزدل اور ناقص الایمان ہیں یہ فرمادیا کہ کسی جان کے خطرہ کی حالت میں اگر وہ دل میں اپنے ایمان پر قائم رہیں اور زبان سے گو اس ایمان کا اقرار نہ کریں تو ایسے آدمی معذور سمجھے جاوینگے مگر ساتھ اسکے یہ بھی تو فرمادیا کہ وہ ایماندار بھی ہیں کہ بہادری سے دین کی راہ میں اپنی جانیں دیتے ہیں اور کسی سے نہیں ڈرتے اور پھر پولس کا حال آپ پر پوشیدہ نہیں جو فرماتے ہیں کہ میں یہودیوں میں یہودی اور غیر قوموں میں غیر قوم ہوں اور حضرت پطرس صاحب نے بھی مخالفوں سے ڈر کر تین مرتبہ انکار کر دیا۔ بلکہ ایکدفعہ نقل کفر کفر نباشد۔ حضرت مسیح پر لعنت بھیجی اور اب بھی میں نے تحقیقاً سنا ہے کہ بعض انگریز اسلامی ملکوں میں بعض مصالحہ کیلئے جاکر اپنا مسلمان ہونا ظاہر کرتے ہیں۔

ع۔ قرآن میں لکھا ہے کہ ذوالقرنین نے آفتاب کو طول میں غروب ہوتے پایا۔
غ۔ یہ صرف ذوالقرنین کے وجدان کا بیان ہے آپ بھی اگر جہاز میں سوار ہوں تو آپکو بھی

ع - قرآن کی یہ تعلیم ہے کہ بہتان مکاری کپڑے اُتار لیں میں نے ڈپٹی صاحب کے قول سے ایسا سمجھا ہے۔

غ - اگر یہی تعلیم ہے تو آیت قرآن شریف کی پیش کیجئے بلکہ جنہوں نے تلوار مل سے قتل کیا وہ تلوار ول سے بھی مارے گئے۔ جنہوں نے ناحق غریبوں کو لوٹا وہ لوٹے گئے جیسا کیا ویسا پایا بلکہ انکے ساتھ بہت نرمی کا برتاؤ ہوا جسپر آج اعتراض کیا جاتا ہے کہ کیوں ایسا برتاؤ ہوا سب کو قتل کیا ہوتا +

ع - قرآن نے جائز رکھا کہ خوفزدہ ایمان کا اظہار نہ کرے۔

غ - اگر قرآن کی یہی تعلیم ہے تو پھر اسی قرآن میں یہ حکم کیوں ہے۔ ان یجاھد وافی سبیل اللّٰہ باموالھم وانفسھم (سورۃ توبہ رکوع ۶) اور کانھم بنیان مرصوص ۲۸/۹ اور یہ کہ و لا یخشون احدا الا اللّٰہ ۲۲/۲ اصل بات یہ ہے کہ ایمانداروں کے مراتب ہوتے ہیں جیسا کہ اللّٰہ تعالیٰ نے فرمایا ہے منھم ظالم لنفسہ ومنھم مقتصد ومنھم سابق بالخیرات ۲۲/۱۶ یعنی بعض مسلمانوں میں سے ایسے ہیں جنپر نفسانی جذبات غالب ہیں اور بعض درمیانی حالت کے ہیں اور بعض وہ ہیں کہ انتہا رکمالات ایمانیہ تک پہنچ گئے ہیں پھر اگر اللّٰہ تعالیٰ نے برعایت اُس طبقہ مسلمانوں کے جو ضعیف اور بزدل اور ناقص الایمان ہیں یہ فرمادیا کہ کسی جان کے خطرہ کی حالت میں اگر وہ دل میں اپنے ایمان پر قائم رہیں اور زبان سے گو اس ایمان کا اقرار نہ کریں تو ایسے آدمی معذور سمجھے جاوینگے مگر ساتھ اسکے یہ بھی تو فرمادیا کہ وہ ایماندار بھی ہیں کہ بہادری سے دین کی راہ میں اپنی جانیں دیتے ہیں اور کسی سے نہیں ڈرتے اور پھر پولوس کا حال آپ پر پوشیدہ نہیں جو فرماتے ہیں کہ میں یہودیوں میں یہودی اور غیر قوموں میں غیر قوم ہوں اور حضرت پطرس صاحب نے بھی مخالفوں سے ڈر کر تین مرتبہ انکار کر دیا۔ بلکہ ایکدفعہ نقل کفر کفر نباشد۔ حضرت مسیح پر لعنت بھیجی اور اب بھی ہمیں نے تحقیقاً سنا ہے کہ بعض انگریز اسلامی ملکوں میں بعض مصالحہ کیلئے جاکر اپنا مسلمان ہونا ظاہر کرتے ہیں +

ع - قرآن میں لکھا ہے کہ ذوالقرنین نے آفتاب کو طول میں غروب ہوتے پایا۔

غ - یہ صرف ذوالقرنین کے وجدان کا بیان ہے آپ بھی اگر جہاز میں سوار ہوں تو آپکو بھی

(۳) آیت قرآن حکیم۔

كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ ۝ وَيَبْقَىٰ وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ

الرحمٰن پ۲۷

مرزا صاحب کی تحریف کردہ آیت۔

كُلُّ شَيْءٍ فَانٍ وَيَبْقَىٰ وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ

(ازالہ اوہام ۱۳۶)

من عَلیھا غائب شئی زائد اور دو آیتوں کو ایک آیت تحریر کیا
اُس صفحہ کے فوٹو ملاحظہ ہوں جہاں اس آیت کی تحریف کی گئی ہے

پڑھنے والوں پر پوشیدہ نہیں ماسوا اسکے روحانی واعظوں کا ظاہر ہونا اور ان کے ساتھ فرشتوں کا آنا ایک روحانی قیامت کا نمونہ ہوتا ہے جس سے مردوں میں حرکت پیدا ہو جاتی ہے اور جو قبروں کے اندر ہیں وہ باہر آجاتے ہیں اور نیک اور بد لوگ اپنی سزا جزا پالیتے ہیں۔ اگر سورۃ الزلزال کو قیامت کے آثار میں سے قرار دیا جائے تو اسمیں بھی کچھ شک نہیں کہ ایسا وقت رُوحانی طور پر ایک قسم کی قیامت ہی ہوتی ہے خدا تعالیٰ کے تائید یافتہ بندے قیامت کا ہی روپ بنکر آتے ہیں اور انہیں کا وجود قیامت کے نام سے موسوم ہو سکتا ہے جنکے آنے سے روحانی مُردے زندہ ہونے شروع ہو جاتے ہیں اور نیز اسمیں بھی کچھ شک نہیں کہ جب ایسا زمانہ آجائیگا کہ تمام انسانی طاقتیں اپنے کمالات کو ظاہر کر دکھائینگی اور جس حد تک بشری عقول اور افکار کا پرواز ممکن ہے اس حد تک وہ پہنچ جائینگی اور جن مخفی حقیقتوں کو ابتدا سے ظاہر کرنا مقدر ہے وہ سب ظاہر ہو جائینگی تب اس عالم کا دائرہ پورا ہو کر یکدفعہ اسکی صف لپیٹ دی جائے گی۔

كُلُّ شَيْءٍ فَانٍ وَّيَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ

(۷) اصل آیت قرآن مجید

وَلَقَدْ اٰتَیْنٰكَ سَبْعًا مِّنَ الْمَثَانِیْ وَالْقُرْاٰنَ الْعَظِیْمَ ؁

الحجر پ۱۴ آیت ۸۷

تحریف شدہ آیت

اللہ تعالیٰ نے اشارہ فرمایا ہے اِنَّا اٰتیناك سبعًا من المثانی والقرآن العظیم۔

(براہین احمدیہ ص۵۸۶ ج۱)

وَلَقَدْ کی بجائے اِنَّا زائد۔ قرآن میں ن پر زبر ہے اور کتاب میں زیر ہے العظیم کے م پر زبر ہے اور مرزا کی کتاب میں زیر ہے۔

عجیب بات یہ ہے کہ اشاریہ براہین احمدیہ ص۳۷ میں اس آیت کو صحیح لکھا گیا (جیسا کہ نیچے کے فوٹو شیٹ) سے ظاہر ہے اور اندر ص۵۸۶ متن میں پھر تحریف کیساتھ لکھا گیا۔

کیونکہ الہامی غلطیوں کی درستی مرزائیوں کے بس کا روگ نہ ہوگا۔

نبی کی غلطیاں امتی کیونکر درست کر سکتے ہیں۔ بلکہ شاید وہ مرزا صاحب کی کسی غلطی کو غلطی نہ مانتے ہوں اور انہیں معصوم قرار دیتے ہوں۔ ملاحظہ ہو فوٹو اشاریہ۔

۳۷ براہین احمدیہ اشاریہ

| | |
|---|---|
| یریدون ان یطفئوا نور اللہ ... المشرکون۔ توبہ [illegible] | ولقد اٰتینٰك سبعًا من المثانی (حجر) [illegible] |
| [illegible] | ویجعلون للہ البنات ... یشتہون (نحل) [illegible] |
| [illegible] ... کلمہ (توبہ) [illegible] | تاللہ لقد ارسلنا الی امم من قبلك ... یعملون (نحل) [illegible] |

قبول کر لیتے جو بباعث تعلیم توحید کے تمام مشرکین کو بُرا معلوم ہوتا تھا اور اُس کے
قبول کرنیوالے ہر وقت چاروں طرف سے معرض ہلاکت اور بلا میں تھے پس ۴۸
جس چیز نے اُن کے دلوں کو اسلام کی طرف پھیرا وہ یہی بات تھی جو انہوں نے
آنحضرتؐ کو محض اُمّی اور سراپا مؤیّد من اللہ پایا اور قرآن شریف کو بشری
طاقتوں سے بالاتر دیکھا اور پہلی کتابوں میں اس آخری نبی کے آنے کے لئے
خود بشارتیں پڑھتے تھے سو خدا نے اُن کے سینوں کو ایمان لانے کے لئے
کھول دیا اور ایسے ایماندار نکلے جو خدا کی راہ میں اپنے خونوں کو بہایا اور جو لوگ
عیسائیوں اور یہودیوں اور عربوں میں سے نہایت درجہ کے جاہل اور شریر اور

حاشیہ در حاشیہ نمبر ۱۱

علیہم غیر المغضوب علیہم ولا الضالین لکھا۔ کیونکہ امر مجازات
مالک یوم الدین کے متعلق ہے۔ سو ایسا فقرہ جس میں طلب انعام اور عذاب سے
بچنے کی درخواست ہے اُسی کے نیچے رکھنا موزون ہے۔
چوتھا لطیفہ یہ ہے کہ سورۃ فاتحہ مجمل طور پر تمام مقاصد قرآن شریف پر مشتمل ہے
گویا یہ سورۃ مقاصد قرآنیہ کا ایک اعجاز لطیف ہے۔ اسی کی طرف اللہ تعالےٰ نے
اشارہ فرمایا ہے اِنَّا اٰتَیْنٰکَ سَبْعًا مِّنَ الْمَثَانِیْ وَالْقُرْاٰنَ الْعَظِیْمَ۔
یعنے ہم نے تجھے اے رسول سات آیتیں سورۃ فاتحہ کی عطا کی ہیں جو مجمل طور پر
تمام مقاصد قرآنیہ پر مشتمل ہیں اور اُن کے مقابلہ پر قرآن عظیم بھی عطا فرمایا ہے جو
مفصل طور پر مقاصد دینیہ کو ظاہر کرتا ہے اور اسی جہت سے اس سورۃ کا نام

بقیہ حاشیہ در حاشیہ نمبر ۴

ساتھ ہیں جیسے وہ میرے ساتھ ہیں۔ ھو کا ضمیر واحد بتاویل مافی السمٰوٰت والارض
ہے۔ اور ان کلمات کا حاصل مطلب تلطفات اور برکات الٰہیہ ہیں جو حضرت خیر الرسل کی
متابعت کی برکت سے ہر ایک کامل مومن کے شامل حال ہو جاتی ہیں اور حقیقی طور پر
مصداق ان سب عنایات کا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور دوسرے سب
طفیلی ہیں۔ اور اس بات کو ہر جگہ یاد رکھنا چاہیئے کہ ہر ایک مدح و ثنا جو کسی مومن کے

### اصل آیت قرآن شریف

## اَلَمْ یَعْلَمُوْٓا اَنَّهٗ مَنْ یُّحَادِدِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَاَنَّ لَهٗ نَارَ جَهَنَّمَ خَالِدًا فِیْهَا ؕ ذٰلِكَ الْخِزْیُ الْعَظِیْمُ

### قادیانی تحریف

(۱۵) قولہ تعالیٰ - الم یعلموا انه من یحاد اللّٰه ورسوله یدخله نارًا خالدًا فیها ذلك الخزی العظیم (الجزو نمبر ۱۰ سورۃ توبہ)

(حقیقۃ الوحی صفحہ ۱۳۰)

مرزا صاحب نے یُدْخِلْهُ اپنی طرف سے داخل کیا اور فَاَنَّ لَهٗ وَجَہَنَّمَ کو خارج کر دیا۔

اُس کتاب کا صفحہ ملاحظہ ہو جہاں اِس آیت کی تحریف کی گئی ہے۔

ترجمہ - جو لوگ ایمان لائے اور نیک اعمال بجالائے اور وہ کلام جو حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوا اس پر ایمان لائے اور وہی حق ہے ایسے لوگوں کے خدا گناہ بخش دیگا اور اُن کے دلوں کی اصلاح کریگا۔ اب دیکھو کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانیکی وجہ سے کس قدر خدا تعالیٰ اپنی خوشنودی ظاہر فرماتا ہے کہ ان کے گناہ بخشتا ہے اور ان کے تزکیہ نفس کا خود متکفل ہوتا ہے۔ پھر کیسا بدبخت وہ شخص ہے جو کہتا ہے کہ مجھے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانے کی ضرورت نہیں اور غرور اور تکبر سے اپنے تئیں کچھ سمجھتا ہے۔ سعدیؒ نے سچ کہا ہے:-

محال ست سعدی کہ راہِ صفا    تواں رفت جز در پئے مصطفےٰ
بردرِ جز آں شاہ سوئے بہشت    حرام ست بر غیر بوئے بہشت

(۱۵) قولہ تعالٰے - الم یعلموا انہ من یحادد اللہ ورسولہ یدخلہ نار جہنم خالدًا فیہا ذٰلک الخزی العظیم (الجزو نمبر ۱۰ سورۃ توبہ)

ترجمہ - کیا یہ لوگ نہیں جانتے کہ جو شخص خدا اور رسول کی مخالفت کرے خدا اس کو جہنم میں ڈالے گا اور وہ اس میں ہمیشہ رہیگا یہ ایک بڑی رسوائی ہے۔

اب بتلادیں میاں عبدالحکیم خاں کہ ان کی کیا رائے ہے کیا خدا کے اس حکم کو قبول کرینگے یا بہادری سے ان آیتوں کے وعید کو اپنے سر پر لیں گے۔

(۱۶) قولہ تعالٰے - وَاِذْ اَخَذَ اللّٰہُ مِیْثَاقَ النَّبِیّٖنَ لَمَآ اٰتَیْتُکُمْ مِّنْ کِتٰبٍ وَّحِکْمَۃٍ ثُمَّ جَآءَکُمْ رَسُوْلٌ مُّصَدِّقٌ لِّمَا مَعَکُمْ لَتُؤْمِنُنَّ بِہٖ وَلَتَنْصُرُنَّہٗ قَالَ ءَاَقْرَرْتُمْ وَاَخَذْتُمْ عَلٰی ذٰلِکُمْ اِصْرِیْ قَالُوْٓا اَقْرَرْنَا قَالَ فَاشْہَدُوْا وَاَنَا مَعَکُمْ مِّنَ الشّٰہِدِیْنَ - (الجزو نمبر ۳) ترجمہ - اور یاد کر کہ جب خدا نے تمام رسولوں سے عہد لیا کہ جب میں تمہیں کتاب اور حکمت دوں گا اور پھر تمہارے پاس آخری زمانہ میں میرا رسول آئیگا جو تمہاری کتابوں کی تصدیق کریگا تمہیں اس پر ایمان لانا ہوگا اور اس کی امداد کرنی ہوگی اور کہا کیا تم نے اقرار کر لیا اور اس عہد پر

يَاۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِنْ تَتَّقُوا اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّكُمْ فُرْقَانًا وَّ
يُكَفِّرْ عَنْكُمْ سَيِّاٰتِكُمْ وَيَغْفِرْ لَكُمْ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ
الْعَظِيْمِ

مرزا صاحب کی تحریف کردہ آیت

یاایہا الذین امنوا ان تتقوا اللہ یجعل لکم فرقانا ویکفر عنکم سیّاتکم
ویجعل لکم نورا تمشون بہٖ۔ (انفال ع ۴)

( دافع الوساوس ۱۷۷ )

آئینہ کمالات
وَيَجْعَلْ لَّكُمْ نُوْرًا تَمْشُوْنَ بِهٖ مرزا صاحب نے داخل کیا اور وَيَغْفِرْ لَكُمْ
وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ خارج کیا۔
اب ان کتابوں کے صفحات کے فوٹو سٹیٹ ملاحظہ ہوں جہاں اس
آیت میں تحریف کی گئی ہے۔

ہو۔ جو علوم اور عقائد صحیحہ * سے عاری اور ناراست اور بیہودہ باتوں میں مبتلا ہوتا ہے تو یہ تو صریح متقیوں کی صفت کے برخلاف ہے کیونکہ حقیقی تقویٰ کے ساتھ جاہلیت جمع نہیں ہو سکتی۔ حقیقی تقویٰ اپنے ساتھ ایک نور رکھتی ہے جیسا کہ اللہ جلشانہ فرماتا ہے یاایھا الذین اٰمنوا ان تتقوا اللہ یجعل لکم فرقانا ویکفر عنکم سیّاٰتکم ویجعل لکم نورًا تمشون بہ۔ یعنی اے ایمان لانے والو اگر تم متقی ہونے پر ثابت قدم رہو اور اللہ تعالیٰ کیلئے اتقاء کی صفت میں قیام اور استحکام اختیار کرو تو خدا تعالیٰ تم میں اور تمہارے غیروں میں فرق رکھ دیگا۔ وہ فرق یہ ہے کہ تم کو ایک نور دیا جائیگا جس نور کے ساتھ تم اپنی تمام راہوں میں چلو گے یعنی وہ نور تمہارے تمام افعال اور اقوال اور قویٰ اور حواس میں آ جائیگا۔ تمہاری عقل میں بھی نور ہوگا اور تمہاری ایک اٹکل کی بات میں بھی نور ہوگا اور تمہاری

بقیہ حاشیہ نمبر ۱۱

عالم ایک ہی ذات سے صادر ہیں اور اس ذات واحد لاشریک کا یہی تقاضا ہونا چاہیئے کہ دونوں نظام ایک ہی شکل اور طرز پر واقع ہوں تا دونوں مل کر ایک ہی خالق اور صانع پر دلالت کریں کیونکہ توحید فی انتظام توحید باری عزاسمہٗ کے مسئلہ کو مؤید ہے جیسا کہ ہم کہہ سکتے ہیں کہ اگر کئی خالق ہوتے تو اس نظام میں اختلاف کثیر پایا جاتا۔ غرض یہ بات نہایت سیدھی اور صاف ہے کہ ملایک اللہ عالم کبیر کیلئے ایسے ہی ضروری ہیں جیسے قویٰ روحانیہ و حسیہ نشاء انسانیہ کیلئے جو عالم صغیر ہے۔
اگر یہ اعتراض پیش کیا جائے کہ اگر ملایک فی الحقیقت موجود ہیں تو کیوں نظر نہیں

بقیہ حاشیہ در حاشیہ نمبر ۴

* ثم خلقنا النطفۃ علقۃ فخلقنا العلقۃ مضغۃ فخلقنا المضغۃ عظامًا فکسونا العظام لحمًا۔ ثم انشاناہ خلقًا اٰخر فتبارک اللہ احسن الخالقین[1] دیکھئے پہلے تو ہم نے انسان کو اس مٹی سے پیدا کیا۔ جو زمین کے تمام

[1] المؤمنون ۱۳ تا ۱۵

ہو جو علوم اور عقائد صحیحہ سے بیخبری اور ناراست اور بیہودہ باتوں میں مبتلا ہونا ہے
تو یہ تو صریح متقیوں کی صفت کے برخلاف ہے کیونکہ حقیقی تقوی کے ساتھ جاہلیت
جمع نہیں ہوسکتی حقیقی تقوی اپنے ساتھ ایک نور رکھتی ہے جیسا کہ اللہ جلشانہ فرماتا
ہے یا ایہا الذین امنوا ان تتقوا اللہ یجعل لکم فرقانا و یکفر عنکم سیاتکم۔ ویجعل
لکم نورا تمشون بہ۔ یعنے اے ایمان لانیوالو اگر تم متقی ہونے پر ثابت قدم رہو اور اللہ
تعالیٰ کے لئے اتقاء کی صفت میں قیام اور استحکام اختیار کرو تو خدا تعالیٰ تم میں اور تمہارے
غیروں میں فرق رکھ دیگا وہ فرق یہ ہے کہ تم کو ایک نور دیا جائیگا جس نور کے ساتھ تم اپنی
تمام راہوں میں چلوگے یعنے وہ نور تمہارے تمام افعال اور اقوال اور قویٰ اور حواس میں
آجائیگا تمہاری عقل میں بھی نور ہوگا اور تمہاری ایک اٹکل کی بات میں بھی نور ہوگا اور تمہاری

بقیہ حاشیہ نمبر ۴۰

عالم ایک ہی ذات سے صادر ہیں اور اُس ذات واحد لاشریک کا یہی تقاضا ہونا
چاہیئے کہ دونوں نظام ایک ہی شکل اور طرز پر واقع ہوں تا دونوں ملکر ایک ہی صانع
اور صانع پر دلالت کریں کیونکہ توحید فی النظام توحید باری عز اسمہ کے مسئلہ کو مؤید ہے
وجہ یہ کہ ہم کہہ سکتے ہیں کہ اگر کئی خالق ہوتے تو اس نظام میں اختلاف کثیر پایا جاتا
غرض یہ بات نہایت سیدھی اور صاف ہے کہ ٹھیک ٹھیک عالم کبیر کیلئے بعینہٖ وہی ضروری
ہیں جیسے قویٰ روحانیہ و حسیہ نشاء انسانیہ کے لئے جو عالم صغیر ہے۔
اگر یہ اعتراض پیش کیا جائے کہ اگر ملائک فی الحقیقت موجود ہیں تو کیوں نظر نہیں

بقیہ حاشیہ

ثم خلقنا النطفۃ علقۃ فخلقنا العلقۃ مضغۃ فخلقنا المضغۃ عظاما
فکسونا العظام لحما۔ ثم انشاناہ خلقا آخر فتبارک اللہ احسن
الخالقین دیکھو پہلے تو ہم نے انسان کو مٹی سے پیدا کیا جو زمین کے تمام

(۷) اصل آیت قرآن شریف

وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا
نُوْحِیْٓ اِلَیْهِ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا فَاعْبُدُوْنِ

مرزاجی کی تحریف کردہ آیت

وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَّسُوْلٍ وَّلَا نَبِیٍّ وَّلَا مُحَدَّثٍ اِلَّآ اِذَا تَمَنّٰٓی
اَلْقَی الشَّیْطٰنُ فِیْٓ اُمْنِیَّتِهٖ فَیَنْسَخُ اللّٰهُ مَا یُلْقِی الشَّیْطٰنُ ثُمَّ یُحْکِمُ اللّٰهُ اٰیٰتِهٖ۔

براہین احمدیہ ۲۴۸

اشاریہ براہین احمدیہ ۳۸

وما ارسلنا من قبلك من رسول [illegible]

حصہ چہارم باب الف

ناظرین؛ دیکھیے اصل آیت مِنْ رَّسُوْلٍ تک تحریر کی آگے اپنی طرف سے ساری عبارت لگائی اور "محدّث" کا لفظ جو سارے قرآن مجید میں نہیں ہے داخل کر دیا۔ یہ سارا ڈھونگ مرزا قادیانی نے اپنے آپ کو محدّث وملہم من اللہ ثابت کرنے کے لیے رچایا۔

شائع کردہ انجمن احمدیہ اشاعت اسلام لاہور ۱۹۷۰ء تازہ ترین ایڈیشن



نشان ہے کہ جیسے ہدایت کے بعد ضلالت اور غفلت کا زمانہ آجاتا ہے ایسا ہی خدا کی طرف سے یہ بھی مقرر ہے کہ ضلالت اور غفلت کے بعد ہدایت کا زمانہ آتا ہے اور پھر فرمایا کہ خدا وہ ذات قادر مطلق ہے جس نے بشر کو اپنی قدرت کاملہ سے پیدا کیا پھر اسکے لیے نسل اور دامادی کا سلسلہ مقرر کر دیا اسی طرح وہ انسانوں کی روحانی پیدائش پیدا کرتا ہے یعنی اسکا قانون قدرت روحانی پیدائش میں بعینہ جسمانی پیدائش کی طرح ہے کہ اوّل وہ ضلالت کے وقت میں کہ جو عدم کا حکم رکھتا ہے
۵۲۵ کسی انسان کو روحانی طور پر اپنے ہاتھ سے پیدا کرتا ہے اور پھر اس کے متبعین کو کہ جو اس کی ذریت کا حکم رکھتے ہیں بہ برکت متابعت اُس کی کے روحانی زندگی عطا فرماتا ہے سو تمام مرسل روحانی آدم ہیں اور ان کی اُمت کے نیک لوگ اُن کی روحانی نسلیں ہیں اور روحانی اور جسمانی سلسلہ بالکل آپس میں تطابق رکھتا ہے اور خدا کے ظاہری اور باطنی قوانین میں کسی نوع کا اختلاف نہیں۔ اور پھر فرمایا کہ کیا تو خدا کی طرف دیکھتا نہیں کہ وہ کیونکر سایہ کو لمبا کھینچتا ہے یہاں تک کہ تمام زمین پر تاریکی ہی دکھائی دیتی ہے اور اگر وہ چاہتا تو ہمیشہ تاریکی رکھتا اور کبھی روشنی نہ ہوتی لیکن ہم آفتاب کو اس لیے نکالتے ہیں کہ تا اس بات پر دلیل قائم ہو کہ اس
۵۲۶ سے پہلے تاریکی تھی یعنے تا بذریعہ روشنی کے تاریکی کا وجود شناخت کیا جائے کیونکہ ضد کے ذریعہ سے ضد کا پہچاننا بہت آسان ہو جاتا ہے اور روشنی کا قدر و منزلت اسی پر کھلتا ہے کہ جو تاریکی کے وجود پر علم رکھتا ہو۔ اور پھر فرمایا کہ ہم تاریکی کو روشنی کے ذریعہ

---

بقیہ ✿ حاشیہ ✿ نمبر ۱۱ یہ معنے ہیں کہ شک ہے تو تم اُس کے کسی سورۃ کی مانند کوئی کلام بنا کر دکھاؤ اور اگر تم بنا نہ سکو اور یاد رکھو کہ
۵۲۵ ہرگز بنا نہ سکو گے سو اس آگ سے ڈرو جو کافروں کے لیے طیار ہے۔ جس کا ایندھن کافر آدمی اور اُن کے بُت ہیں جو نار جہنم کو اپنے گناہوں اور شرارتوں سے افروختہ کر رہے ہیں یہ قول فیصل ہے کہ جو خدائے تعالیٰ نے منکرینِ اعجاز قرآنی کے ملزم کرنے کے لیے آپ فرما دیا ہے
۵۲۶ اب اگر کوئی ملزم اور لاجواب ہو کر پھر بھی قرآن شریف کی بلاغت بے مثل سے منکر رہے اور بیہودہ گوئی اور شرارت خائی سے باز نہ آوے تو ایسے بے حیا متعصب الفطرت کا اس دُنیا میں علاج نہیں ہو سکتا اس کے لیے وہی علاج ہے جس کا خدا نے اپنے قول فیصل میں وعدہ فرمایا ہے۔

---

بقیہ ✿ حاشیہ ✿ در حاشیہ ✿ نمبر ۴ ہو نہیں کھلتا ہے۔ کیا کہیں سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ اُمتِ محمدیہ کے کامل متبعین اُن لوگوں کی نسبت بوجہ اولی ملہم و محدث ہونی چاہیئے کیونکہ وہ حسب تصریح قرآن شریف خیر الامم ہیں۔ آپ لوگ کیوں قرآن شریف میں غور نہیں کرتے اور کیوں سوچنے کے وقت غافل ہو جاتے ہیں کیا آپ صاحبوں کو خبر نہیں کہ صحیحین سے ثابت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس اُمت کے لیے بشارت دے چکے ہیں کہ اس اُمت میں بھی پہلی اُمتوں کی طرح محدث پیدا ہوں گے اور محدث بفتح دال وہ لوگ ہیں جن سے مکالمات و مخاطبات الٰہیہ ہوتے ہیں۔ اور آپ کو معلوم ہے کہ ابن عباس کی قرات میں آیا ہے وَمَا أَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَسُولٍ وَلَا نَبِيٍّ وَلَا مُحَدَّثٍ إِلَّا إِذَا تَمَنَّىٰ أَلْقَى الشَّيْطَانُ فِي أُمْنِيَّتِهِ فَيَنْسَخُ اللَّهُ مَا يُلْقِي الشَّيْطَانُ ثُمَّ يُحْكِمُ اللَّهُ آيَاتِهِ پس اس آیت کے رو سے بھی جس کو بخاری نے بھی لکھا ہے محدث کا الہام یقینی اور قطعی ثابت ہوتا ہے جس میں دخل
۵۲۶ شیطان کا قائم نہیں رہ سکتا۔ اور خود ظاہر ہے کہ اگر خضر اور موسیٰ کی والدہ کا الہام صرف شکوک اور شبہات کا ذخیرہ تھا اور قطعی اور یقینی نہ تھا تو ان کو کب جائز تھا کہ وہ کسی بے گناہ کی جان کو خطرہ میں ڈالتے یا ہلاکت تک پہنچاتے یا کوئی دوسرا ایسا کام کرتے جو شرعاً و عقلاً جائز نہیں ہے آخر یقینی علم ہی تھا جس کے باعث سے وہ کام کرنا اُن پر فرض ہو گیا تھا اور وہ امور اُن کے لیے روا ہو گئے کہ جو دوسروں کے لیے ہرگز روا نہیں۔ پھر ماسوا اس کے ذرا انصافاً سوچنا چاہیئے کہ کوئی امر مشہود و موجود کہ جو پایۂ صداقت پہنچ چکا ہو اور تجارب صحیحہ کے رو سے راست راست ثابت ہو گیا ہو صرف ظنی خیالات سے متزلزل نہیں ہو سکتا وَإِنَّ الظَّنَّ لَا يُغْنِي مِنَ الْحَقِّ شَيْئًا۔ سو اس عاجز کے الہامات

شائع کردہ روحانی خزائن کے نام سے الشرکۃ الاسلامیۃ لمیٹڈ ربوہ ۱۹۵۷ء



اسی طرح وہ انسان کی رُوحانی پیدائش پر بھی قادر تھا یعنے اُس کا قانونِ قدرت رُوحانی پیدائش میں بعینہٖ جسمانی پیدائش کی طرح ہے کہ اوّل وہ ضلالت کے وقت میں کہ جو عدم کا حکم رکھتا ہے کسی انسان کو رُوحانی طور پر اپنے ہاتھ سے پیدا کرتا ۶۲۴
ہے اور پھر اس کے متبعین کو کہ جو اُس کی ذریّت کا حکم رکھتے ہیں بہ برکت متابعت اُن کی نئے رُوحانی زندگی عطا فرماتا ہے سو تمام مُرسل رُوحانی آدم ہیں اور اُن کی اُمّت کے نیک لوگ اُن کی رُوحانی نسلیں ہیں اور رُوحانی اور جسمانی سلسلہ بالکل آپس میں تطابق رکھتا ہے اور خدا کے ظاہری اور باطنی قوانین میں کسی نوع کا

**بقیہ حاشیہ نمبر ۱۱**

اعجازِ قرآنی کے ملزم کرنے کے لئے آپ فرما دیا ہے۔ اب اگر کوئی ملزم اور لاجواب رہ کر پھر بھی قرآن شریف کی بلاغتِ بے مثل سے منکر رہے اور بیہودہ گوئی اور [illegible] خائی

**بقیہ حاشیہ در حاشیہ نمبر ۴**

تو اب سوچنا چاہیئے کہ اس سے کیا نتیجہ نکلتا ہے۔ کیا اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ اُمّتِ محمّدیہ کے کامل متبعین اُن لوگوں کی نسبت بوجہ اولیٰ ملہم و محدّث ہونی چاہیئے کیونکہ وہ حسبِ تصریح قرآنِ شریف خیر الامم ہیں۔ آپ لوگ کیوں قرآنِ شریف میں غور نہیں کرتے اور کیوں سوچنے کے وقت غلطی کھا جاتے ہیں کیا آپ صاحبوں کو خبر نہیں کہ صحیحین سے ثابت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اِس اُمّت کے لئے بشارت دے چکے ہیں کہ اِس اُمّت میں بھی پہلی اُمّتوں کی طرح محدّث پیدا ہونگے اور محدّث بفتح دال وہ لوگ ہیں جن سے مکالمات و مخاطباتِ الٰہیہ ہوتے ہیں۔ اور آپ کو معلوم ہے کہ ابن عباس کی قراءت میں آیا ہے وما ارسلنا من قبلک من رسول ولا نبیّ ولا محدث الا اذا تمنّٰی القی الشیطان فی امنیتہ فینسخ اللہ ما یُلقی الشیطان ثم یحکم اللہ اٰیاتہ۔ پس اِس آیت کے رُو سے بھی جس کو بخاری نے بھی لکھا ہے محدث کا الہام یقینی اور قطعی ثابت ہوتا ہے۔ جس میں دخل شیطان کا قائم نہیں رہ سکتا۔ اور خود ظاہر ہے کہ اگر خضر اور موسیٰ کی

## معنوی تحریف

مرزائیوں نے قرآن مجید میں معنوی تحریف کی مذموم جسارت بھی کی ہے مرزا بشیر الدین محمود نے قرآن پاک کا ترجمہ و تفسیر کیا ہے جسمیں ارادۃً معنوی تحریف کی ہے:۔

مثال ۱

| صحیح ترجمہ | مرزائی غلط ترجمہ |
| --- | --- |
| غَيْرِ الْمَغْضُوبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّالِّينَ<br>نہ (دکھا) رستہ ان لوگوں کا جن پر تیرا غضب ہوا۔ اور نہ ان لوگوں کا جو گمراہ ہو گئے۔ | مرزائی ترجمہ کے مطابق سورہ فاتحہ کی آخری آیت کے نصف غَيْرِ الْمَغْضُوبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّالِّينَ کا ترجمہ یوں کیا گیا تھا:<br>جن پر نہ تو بعد میں تیرا غضب نازل ہوا ہے اور نہ وہ بعد میں گمراہ ہو گئے ہیں |

مثال ۲

| صحیح ترجمہ | مرزائی غلط ترجمہ |
| --- | --- |
| سورہ بقرہ کی آیت ۵<br>وَالَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِمَا أُنْزِلَ إِلَيْكَ وَمَا أُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَبِالْآخِرَةِ هُمْ يُوقِنُونَ<br>اور جو لوگ ایمان لاتے ہیں آپ پر جو نازل ہوا اور جو کچھ آپ سے پہلے نازل ہوا اور آخرت پر وہ یقین رکھتے ہیں۔ | سورۂ بقرہ کی آیت ۵<br>والذین یومنون بما انزل الیک وما انزل من قبلک وبالاخرۃ هم یوقنون کا ترجمہ یہ تھا:<br>اور جو تجھ پر نازل کیا گیا ہے یا جو تجھ سے پہلے نازل کیا گیا تھا اس پر ایمان لاتے ہیں اور آئندہ ہونیوالی موعود باتوں پر بھی یقین رکھتے ہیں۔ |

اسی طرح تمام قرآن معنوی تحریف سے بھرا پڑا ہے۔

# تحریفِ منصبی

مرزا غلام احمد قادیانی نے وہ آیات جو اللہ تعالیٰ نے حضرت محمد صلے اللہ علیہ آلہٖ وسلم کی شان میں نازل فرمائیں۔ اُن کو اپنے اوپر منطبق کیا ہے۔

یٰسین انک لمن المرسلین" (حقیقۃ الوحی ص۱۰۷) وما ارسلنک الا رحمۃ للعالمین (حقیقۃ الوحی ص۸۳) یٰسین اور رحمۃ للعالمین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی شان خصوصی ہے جس کو مرزا صاحب نے بناوٹی الہام کے ذریعے اپنے اُوپر منطبق کر لیا۔ اور یہ الہامی عبارت کہ قادیاں کا نام قرآن میں ہے۔۔ "انا انزلناہ قریبًا من القادیان"...... فی الحقیقت قرآن شریف کے دائیں صفحہ شاید قریب نصف کے موقع پر بھی یہ الہامی عبارت لکھی ہوئی ہے"۔ (ازالہ اوہام ص۷۶)

اِس طرح بے شمار "الہامات" جن کے ذریعے مرزا صاحب نے اپنی ذات، اپنے گاؤں، اپنے خاندان کی شان بیان کرنے میں وحی چوری کی ہے، سب تحریفِ منصبی ہیں اسطرح قرآنی آیات سے ملتے جلتے مشابہ الفاظ اور قرآنی الفاظ میں لپیٹے ہوئے "الہامات" بھی تحریف قرآن ہیں۔

پہلے ہم مضمون چور، شعر چور، سنا کرتے تھے "وحی چور" کبھی سننے میں نہ آیا تھا شاعروں، مصنفوں کے حقوق کی نگہداشت کیلئے قانون موجود ہے۔ کاش کہ قرآن کے تحفظ کا قانون بھی ہوتا جسکے تحت ان وحی چوروں کو دُنیا میں لگام دی جاتی۔

# کلمہ طیبہ اور درود شریف میں تحریف

## مسلمانوں کا کلمہ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں

حضرت محمد اللہ کے رسول ہیں۔

## قادیانی امّت کا کلمہ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَحْمَدُ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں

احمد (مرزا غلام احمد) اللہ کے رسول ہیں

نوٹ:۔ محمد حذف کر کے احمد لگا دیا ہے۔ مرزا ناصر احمد کے دورہ افریقہ پر تصویری کتاب (AFRIKA SPEAKS) پر "احمدیہ سنٹرل ماسک" نائیجیریا کا فوٹو موجود ہے۔ وہاں پر یہ کلمہ لکھا ہوا ہے۔

## مسلمانوں کا درود شریف

اللھم صل علی محمد وعلیٰ اٰل محمد کما صلیت علیٰ ابراھیم و علیٰ اٰل ابراھیم انک حمید مجید اللھم بارک علیٰ محمد وعلیٰ اٰل محمد کما بارکت علیٰ ابراھیم وعلیٰ اٰل ابراھیم انک حمید مجید

## قادیانی امّت کا درود

اللھم صل علیٰ محمد واحمد وعلیٰ اٰل محمد واحمد کما صلیت علیٰ ابراھیم و علیٰ اٰل ابراھیم انک حمید مجید اللھم بارک علیٰ محمد واحمد وعلیٰ اٰل محمد واحمد کما بارکت علیٰ ابراھیم وعلیٰ اٰل ابراھیم انک حمید مجید

---

ضیاء الاسلام پریس قادیان کے مطبوعہ رسالہ درود شریف صفحہ پر یہ درود شریف لکھا ہوا ہے خط کشیدہ الفاظ میں احمد (مرزا غلام احمد) کا اضافہ کیا گیا۔ اسلام کو مسخ کرنے کا یہ پروگرام ہوا۔ آل ابراہیم و آل محمد کا مقابلہ مرزا غلام احمد کی آل کا مقام؟ ملاحظہ ہو

"اس تصور کی عقلی اہمیت یہ ہے کہ اس سے باطنی تجربے کی نسبت ایک تنقیدی روش پیدا ہو جاتی ہے، جو یہ تعلیم دیتی ہے کہ ہر قسم کا شخصی اقتدار، جو فوق الفطرت بنیاد پر قائم ہونے کا مدعی ہو تاریخ انسانی میں ختم ہو گیا ہے۔ اس قسم کا عقیدہ ایک نفسیاتی قوت ہے، جو اس طرح کے فوق الفطری اقتدار کی نفی کرتی ہے۔"

مسلمانوں کے تہذیبی ارتقاء میں ایک چیز جو سب سے نمایاں نظر آتی ہے، وہ یہ ہے کہ انہوں نے باوجود اپنی بے عملی کے قرآن اور سنت کو اپنا آخری رہنما اور ثالث تسلیم کیا اور اس بات کے لیے ہمیشہ کوشاں رہے کہ اسی کی روشنی میں اپنا زندگی کا سفر جاری رکھیں۔ انہوں نے بلا شبہ قرآن و سنت کے بعض جزوی مسائل میں اختلاف بھی کیا، مگر اس بات کو کبھی گوارا نہ کیا کہ ان سے ہٹ کر کسی اور کو حق و باطل کی سند مان لیا جائے۔ جو چیز بھی سامنے آئی انہوں نے اُس کا تنقیدی جائزہ لیا اور اسی ایک معیار پر کھوٹے سے کھرے کو الگ کرتے رہے۔

دُنیا میں یہ شروع ہی سے ہوتا چلا آرہا ہے کہ انسانوں نے اپنی قوتِ تنقید کا سارا زور خارجی تجربہ پر صرف کیا اور باطنی تجربہ، خواہ کتنا ہی گمراہ کُن اور باطل کیوں نہ ہو، اس کی زد سے محفوظ رہا۔ اس سے انسانوں کے اندر طرح طرح کی گمراہیاں پروان چڑھیں۔ تھیاکریسی کا تصور بھی اسی کا ایک شاخسانہ ہے۔ حضورؐ چونکہ وہ آخری انسان ہیں جنہیں خدا نے نبوت سے سرفراز فرمایا، اس لیے خدا تعالیٰ نے نوعِ انسانی کو ہر قسم کے فتنے سے محفوظ کرنے کے لیے اپنی کتاب میں اس امر کی صاف طور پر ہدایت فرما دی۔

"اور اگر تم نے اس علم کے بعد جو تمہارے پاس اللہ کی طرف سے آیا ہے، ان کی خواہشوں کی پیروی کی تو اللہ کے مقابل میں تمہارا کوئی کارساز اور مددگار نہ ہو گا۔" (بقرہ۔ ۱۲۰)

"اور اگر تم ان کی خواہشوں کی پیروی کرو گے، بعد اس کے کہ تمہارے پاس "العلم" آچکا ہے تو تم اس وقت ظالموں میں سے ہو گے۔" (بقرہ۔ ۱۴۵)

اس بات کی صراحت حضور سرورِ دو عالم نے یوں فرمائی ہے:۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں نے تم میں دو چیزیں چھوڑی ہیں یعنی کتاب اور سنت۔ جب تک ان دونوں پر مضبوطی سے قائم رہو گے اس وقت تک تم گمراہ نہ ہو گے۔

لہٰذا اسلامی تہذیب کی تشکیل اُن معروضی اقدار پر کی گئی ہے جن کو خداوند تعالےٰ نے نبی آخر الزماںؐ کے ذریعہ اہلِ دُنیا پر نازل فرمایا اور ان پر یہ فرض عائد کیا کہ وہ ہر تجربہ اور مشاہدہ کو خواہ وہ خارجی ہو یا داخلی، اسی ایک معیار پر پرکھ کر دیکھیں، اگر وہ اس پر پورا اُترتا ہو تو اُسے قبول کریں ورنہ بغیر تامل کے رد کر دیں۔ ایک مسلمان کو اب اس امر کا پورا یقین ہے کہ کوئی "کلیم" طُور کی چوٹی پر جا کر اُسے کسی نئی "الہامی قدر" سے شناسا نہیں کر سکتا بلکہ رسالتمآب صلے اللہ علیہ وسلم کے دُنیا سے تشریف لے جانے کے بعد اُس کا صرف یہی فرض ہے کہ "فاران کی چوٹیوں" سے پکارنے والے ہادیِ برحق نے جو کچھ کہا ہے اُس پر بلا تامل عمل کرے۔ اس امر میں امت کے سارے علما، صلحا، اور متکلمین متفق ہیں۔ اس طرزِ عمل نے ملتِ اسلامیہ کے مختلف عناصر کو باہمی مودّت اور اخوت کے ان مضبوط رشتوں میں منسلک کر دیا ہے، جو وقتی مفادات، یا اشتراکِ نسل و وطن سے کہیں زیادہ پائیدار ہیں۔

پھر اگر غور سے دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ رسولِ اکرم صلے اللہ علیہ وسلّم کی ختمِ رسالت کے عقیدہ ہی نے مسلمانوں کو ایک الگ امّت بنایا ہے۔ وحدتِ فکر اور اشتراکِ عمل بلاشبہ ایک قوم کے مختلف اجزا کو جوڑتے ہیں۔ انہی سے قوم کو ایک زبردست قوّتِ رابطہ و ضابطہ میسّر آتی ہے جو اجسام کے تعدّد اور نفوس کے تکثر کے باوجود لوگوں کو ایک جگہ جمع کرتی ہے۔ مگر جو جذبہ ایک قوم کو دوسری قوم سے الگ ہونے کا شعور دیتا ہے، اُسے ایک علیحدہ اُمّت کی تشکیل پر اُبھارتا ہے۔ اُس کے اندر یہ احساس پیدا کرتا ہے کہ تیرا اپنا ایک مستقل وجود ہے۔ وہ باہمی اشتراک کا نہیں، بلکہ دوسروں سے اختلاف کا ہے۔ یہی وہ جذبہ ہے، جس کے پروان چڑھنے اور پھلنے پھولنے سے قومیں بنتی ہیں اور امتیں وجود میں آتی ہیں۔ غالباً اسی تصوّر کی ترجمانی اُس عارفِ ربّانی نے کی تھی جب اُس نے بیانگ دُہل کہا:۔

"یہ نہ سمجھو کہ میں زمین میں صُلح کرانے آیا ہُوں۔ صُلح کرانے نہیں بلکہ تلوار چلانے آیا ہُوں۔
کیونکہ میں اس لیے آیا ہُوں کہ آدمی کو اُس کے باپ سے اور بیٹی کو اس کی ماں سے اور بہو کو اس کی ساس سے جُدا کردوں"۔
(متی)

اسلام نے نسل، زبان اور رنگ کی ہم آہنگی سے قوم کے مختلف افراد میں وحدت و اتّحاد پیدا کرنے میں مدد نہیں لی، بلکہ اس کے برعکس ایمان باللہ اور ایمان بالرسالت سے یہ کام لیا ہے۔ اُس نے مُسلمانوں کو ایک الگ اُمّت بناتے وقت وطنیت کی دیواریں حائل کرنے کی بجائے نبوّت کی حد بندی کی ہے۔ ملّتِ اسلامیہ کی یہ وہ سرحد ہے، جس کی حفاظت و پاسبانی اُمّت کے ہر فرد نے کی ہے۔ اُسے دُنیا کی ہر چیز سے عزیز تر رکھا گیا اور اس کے متعلق مُسلمانوں کا احساس اس قدر نازک اور شدید رہا ہے کہ جب کسی "من چلے" نے اس سرحدی دیوار میں رخنہ ڈالنے کی کوشش کی ہے تو پُوری ملّت کے اندر ہیجان پیدا ہو گیا۔ علامہ اقبال مرحوم نے اسی بنیادی فکر کی توضیح میں فرمایا ہے:۔

"مُسلمانوں اور دُنیا کی دوسری قوموں میں اصولی فرق یہ ہے کہ قومیت کا اسلامی تصوّر دوسری اقوام کے تصوّر سے بالکل مختلف ہے۔ ہماری قومیت کا اصل اُصول نہ اشتراکِ زبان ہے، نہ اشتراکِ وطن، نہ اشتراکِ اغراضِ اقتصادی۔ بلکہ ہم لوگ اس برادری میں، جو جنابِ رسالتمآب صلے اللہ علیہ وسلّم نے قائم فرمائی تھی، اس لیے شریک ہیں کہ مظاہرِ کائنات کے متعلق ہم سب کے معتقدات کا سرچشمہ ایک ہے"۔

اپنے اسی خیال کی صراحت انہوں نے اپنے ایک بیان میں جو اخبار اسٹیٹسمین (STATES MAN) میں ۱۰ رجون ۱۹۳۵ء کی اشاعت میں طبع ہُوا اس طرح فرمائی:۔

اُسلام لازماً ایک دینی جماعت ہے، جس کے حدود مقرّر ہیں یعنی وحدتِ الوہیت پر ایمان، انبیا پر ایمان اور رسولِ کریمؐ کی ختمِ رسالت پر ایمان۔ دراصل یہ آخری یقین ہی وہ حقیقت ہے جو مسلم اور غیر مُسلم کے درمیان وجہ امتیاز ہے اور اس امر کے لیے فیصلہ کُن ہے کہ کوئی فرد یا گروہ ملّتِ اسلامیہ میں شامل ہے یا نہیں۔ مثلاً برہمو خدا پر یقین رکھتے ہیں اور رسول اکرمؐ کو خدا کا پیغمبر مانتے ہیں لیکن انہیں ملّتِ اسلامیہ میں شمار نہیں کیا جاتا، کیونکہ وہ انبیاء کے ذریعہ وحی کے تسلسل پر ایمان رکھتے ہیں اور رسولِ کریمؐ کی ختمِ نبوّت کو نہیں مانتے۔ جہاں تک مجھے معلوم ہے کوئی اسلامی فرقہ اس حدِ فاصل کو عبور کرنے کی جسارت نہیں کر سکا۔ ایران میں بہائیوں نے ختمِ نبوّت کے اُصول کو صریحاً جھٹلایا، لیکن ساتھ ہی انہوں نے یہ بھی تسلیم کیا کہ وہ الگ جماعت ہیں اور مسلمانوں میں شامل نہیں ہیں۔ ہمارا ایمان ہے

"اسلام بحیثیت دین کے خدا کی طرف سے ظاہر ہُوا، لیکن اسلام بحیثیت سوسائٹی یا ملت کے رُسول کریمؐ کی شخصیت کا مرہونِ منت ہے۔"

اِس نقطۂ نظر سے اگر دیکھا جائے گا تو یہ حقیقت از خود منکشف ہوگی کہ جو شخص یہ کہتا ہے کہ اسلام میں محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے بعد انبیاء کے آنے کی گنجائش ہے۔ وہ درحقیقت اسلام کے استحکام پر ضرب لگاتا ہے۔ نبوت کے اجراء کے معنی یہ ہیں کہ اسلام کی جمعیت ہمیشہ پراگندگی اور افتراق کے خطرہ میں مبتلا رہے اور ہر نئے نبی کے آنے پر کفر اور اسلام کی ایک نئی تفریق پیدا ہو جائے۔ اسلام نے دراصل نبوت کا دروازہ بند کر کے ملتِ اسلامیہ کو ایک وحدت اور پائیدار قوت عطا کی ہے۔

اُمتِ مسلمہ کا یہی وہ مضبوط حصار ہے جس نے اُسے سخت سے سخت حملوں سے بچا کر آج تک زندہ رکھا ہے۔ تاریخ کا مطالعہ ہمیں بتاتا ہے کہ جب کسی قوم کے دل میں نئی آرزو پیدا ہوئی، جب کسی نئی اُمنگ نے اُس کے اندر انگڑائی لی، اور اُس نے اپنی ان آرزوؤں اور اُمنگوں کی تکمیل کرنے کا عزم کیا تو اُس کے اندر ایک حرکت سی محسوس ہونے لگی۔ اُس نے اپنی حد بندیوں کو توڑ کر اپنے دائرہ عمل کو وسیع کرنے کا عزم کیا۔ اسی جدوجہد نے اُسے داخلی استحکام بخشا۔ مگر جب وہ اس میدان میں تھک ہار کر بیٹھ گئی، جب اس کے اندر تخلیقی صلاحیتیں ختم ہو گئیں تو پھر اُس کے لیے اپنے قومی وجود کو بچانا بھی محال ہو گیا۔ ان حالات میں مختلف قوموں نے مختلف تدابیر اختیار کیں۔ انہیں مجبور ہو کر ملکی، لسانی، نسلی حد بندیوں کے پیچھے پناہ ڈھونڈھنا پڑی۔ ان سب سہاروں کی تعمیر میں نفرت اور خوف وہراس کے جذبات نے بنیادوں کا کام دیا۔ جن اقوام نے ان کے بغیر جینا چاہا انہیں ناکامی کا سامنا کرنا پڑا اور وہ بالآخر دُنیا سے نیست و نابود ہو گئیں۔ دوسرے ممالک کو تو فی الحال نظر انداز کیجیے۔ اور صرف ہندوستان میں دیکھئے کہ یہاں یونانی آئے، پارتھین آئے، باختریین آئے، ہُن آئے اور متعدد قومیں یکے بعد دیگرے آئیں، لیکن آج ذرا چراغ لے کر ڈھونڈیئے تو سہی کہ ان قوموں کا کہیں سراغ بھی مِل رہا ہے۔ یہ کہیں باہر تو واپس نہیں چلی گئیں۔ پھر انہیں کیا ہُوا؟ کیوں نظر نہیں آتیں؟ اس کا جواب تاریخ یہی دیتی ہے کہ جب اُن کے اندر تخلیقی صلاحیتیں ختم ہو گئیں تو وہ اپنے زندہ رہنے کے لیے کوئی پناہ گاہ نہ ڈھونڈھ سکیں، اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ ملیامیٹ ہو گئیں۔ اس حقیقت کو سامنے رکھ کر ملتِ اسلامیہ کی تاریخ کا جائزہ لیں اور دیکھیں کہ آخر اس اُمت کے وجُود کو کس چیز نے آج تک برقرار رکھا ہے۔ اس نے نہ تو ملکی حد بندیوں کے اندر پناہ لی، نہ ہی نسلی تفوق کی قبا اس کے بدن پر راس آئی۔ اور جب کبھی اس نے ان سہاروں پر زندہ رکھنے کی کوشش کی گئی تو وہ بجائے مفید ہونے کے، اس کے لیے مضر ثابت ہوئے۔ اس کے وجود کو جس حصار نے دُنیا کی دست بُرد سے محفوظ رکھا ہے وہ یہی عقیدہ ختمِ نبوت ہے۔

آئیے اب اسلام کے اس اساسی تصوّر پر ایک دوسرے زاویہ سے نگاہ ڈالیں۔ بنی اسرائیل کے نزدیک دُنیا صرف بنی اسرائیل سے عبارت ہے۔ خدا صرف بنی اسرائیل کا خدا ہے۔ اس لیے بنی اسرائیل کے انبیاء اور صحیفوں نے اپنے پیغام کو صرف اسی ایک قوم تک محدود رکھا۔ حضرت عیسٰی علیہ السلام نے بھی اپنا پیغام صرف بنی اسرائیل کی کھوئی ہوئی بھیڑوں کو دیا اور غیر اسرائیلیوں کو اپنا پیغام سُنا کر "بچوں کی روٹی کتوں کو دینی پسند نہ کی" مگر اس کے برعکس پیغامِ محمدیؐ دنیا میں خدا کا پہلا

اور آخری پیغام ہے، جسے کالے، گورے، عرب و عجم، ترک و تاتار، ہندی و چینی، زنگی و فرنگی، امیر و غریب سب کے لیے عام کیا گیا ہے۔ رسول اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کے بارے میں قرآن ارشاد فرماتا ہے:۔

"برکت والا ہے وہ خدا جس نے اپنے بندہ پر فیصلہ کرنے والی کتاب نازل کی تاکہ وہ تمام دنیا کو ہوشیار کرنے والا ہو۔ وہ خدا کہ اسی کی ہے سلطنت آسمان و زمین کی۔" (الفرقان)

"کہہ دے اے لوگو! میں تم سب کی طرف اس اللہ کا رسولؐ ہوں جس کے لیے آسمانوں اور زمینوں کی سلطنت ہے۔"

"ہم نے نہیں بھیجا تم کو اے محمدؐ لیکن تمام انسانوں کے لیے خوشخبری سنانے والا اور ہوشیار کرنے والا بنا کر۔"

"اے محمدؐ! ہم نے تم کو تمام اہل عالم کے لیے رحمت بنا کر بھیجا ہے۔"

ان آیات سے یہ امر پوری طرح ثابت ہوتا ہے کہ تمام انبیاء میں سے صرف حضور سرورِ کائنات نے اپنے پیغام کے متعلق دائمی، آخری، کامل اور عالمگیر ہونے کا دعویٰ کیا ہے۔ صحیح مسلم میں ہے کہ آپ نے فرمایا: "مجھ سے پہلے تمام انبیاء صرف اپنی اپنی قوم کی طرف بھیجے گئے اور میں تمام قوموں کی طرف بھیجا گیا ہوں۔" ایسا کیوں ہے؟ اس کی وجہ صاف ظاہر ہے کہ حضورؐ چونکہ آخری پیغمبر ہیں اس لیے خداوند تعالےٰ نے حضورؐ کو ایسا عالمگیر پیغام سے نوازا جو ساری نوعِ بشری کے لیے ہے۔ آپؐ کی تعلیم و ہدایت اتنی مکمل اور جامع ہے کہ اب اس میں کسی ترمیم اور اضافہ کی ضرورت نہیں۔ اب کوئی چیز ایسی باقی نہیں رہی جس کا انکشاف انسانیت کے لیے ضروری ہو، اور نہ ہی عملِ صالح اور ہدایت کا کوئی گوشہ ایسا رہ گیا ہے جس کو آشکارا کرنے کے لیے نوعِ انسانی کسی نبی کی محتاج ہو۔ اس حقیقت کا متعصب سے متعصب مستشرقین تک نے اعتراف کیا ہے۔ مثال کے طور پر باسورتھ اسمتھ کہتا ہے:

"اسلام میں ہر چیز ممتاز ہے، یہاں دھندلا پن اور راز نہیں۔ ہم تاریخ رکھتے ہیں۔ ہم محمدؐ کے متعلق اس قدر جانتے ہیں جس قدر لوتھر اور ملٹن کے متعلق۔ میتھالوجی، فرضی افسانے اور مافوق الفطرت واقعات ابتدائی عرب مصنفین میں نہیں ہیں یا اگر ہیں تو وہ آسانی سے تاریخی واقعات سے الگ کیے جا سکتے ہیں۔ کوئی شخص یہاں نہ خود کو دھوکہ دے سکتا ہے اور نہ ہی دوسرے کو دے سکتا ہے۔ یہاں پورے دن کی روشنی ہے جو ہر چیز پر پڑ رہی ہے اور ہر ایک تک وہ پہنچ سکتی ہے۔"

پیغامِ محمدیؐ کے بارے میں مسلمانوں کے اس طرزِ فکر نے کہ یہ خدا کا وہ آخری الہام ہے جس کی حفاظت کا خود خالقِ کائنات نے وعدہ فرمایا ہے، اور اس وجہ سے یہ اپنی اصل شکل میں ہمارے پاس موجود ہے، ان کے غور و فکر کے سارے انداز کو بدل دیا ہے۔ مسلمان جب تک خدا اور نبی اُمّی پر ایمان رکھتا ہے کبھی اپنے دل کے اندر یہ ضرورت محسوس نہیں کرتا کہ کوئی "فوق البشر" براہِ راست خدا سے ہم کلام ہو کر اُسے منشاء ایزدی سے شناسا کرے۔ وہ جانتا ہے کہ خدا نے اپنی رضا نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر پوری طرح واضح فرما دی ہے، لہٰذا اسے معلوم کرنے کے لیے کسی معصوم اور ملہم کاہنِ اعظم کی ضرورت نہیں جو خیمۂ عبادت میں "قدس الاقداس" کے پاس جا کر احکامِ الٰہی کے اسرار و رموز سے اُسے واقف کرے۔ اُسے علم ہے کہ نبوت کا باب بند ہو جانے کے بعد اس کے لیے منشاءِ ربانی کو جاننے کی صرف ایک

یہی صورت ہے اور وہ یہ کہ وہ خود تفکّر و تدبّر سے کام لے کر قرآن اور سُنّت سے اسے معلوم کرنے کی کوشش کرے۔ یہی وجہ ہے کہ قرآن پاک نے بجائے انسان کو یہ تعلیم دینے کے کہ تم اتباعِ نبویؐ سے نبوت حاصل کرنے کی بلیشُود کوشش کرو، اُسے یہ سمجھایا ہے کہ تم نبی آخر الزمان کی پیروی اختیار کر کے ایک سچے مسلمان بنو اور اس طرح دُنیا اور آخرت میں فائز المرام ہو۔ نبوت اسلامی تعلیمات کی رُو سے اکتسابی نہیں، بلکہ خالصتہً وہبی کمال ہے۔ اس لیے کوئی شخص اسے ذاتی سعی و جہد سے حاصل نہیں کر سکتا۔ قرآنِ پاک نے اپنا سارا زور اس بات پر صرف کیا ہے کہ

محمدؐ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی دعوت کو لوگوں کے ذہن نشین کرایا جائے۔ نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم نے اس کی وضاحت نہایت حکیمانہ انداز میں یُوں فرمائی ہے:-

یہی قرآن اللہ کی رسّی ہے۔ نورِ مبین ہے اور شفاء نافع ہے۔ یہی اُس کی پناہ ہے، جو اس کو مضبوطی کے ساتھ پکڑے اور اس شخص کے لیے وسیلہ نجات ہے جو اس کی پیروی کرے۔"

آپ قرآنِ پاک کا جس قدر مطالعہ کریں گے، یہی پائیں گے کہ اس میں انسان کو عقل و فکر، فہم و شعور کی صلاحیتوں کو بروئے کار لانے کی ہدایت کی گئی ہے۔ چنانچہ کلامِ پاک میں بے شمار مقامات ایسے ملتے ہیں جہاں اَفَلَا يَتَفَكَّرُوْنَ، اَفَلَا يَتَدَبَّرُوْنَ، اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ، اَفَلَا تَسْمَعُوْنَ، لَوْ تَشْعُرُوْنَ، اِنَّمَا يَتَذَكَّرُ اُولُوا الْاَلْبَابِ کہا گیا ہے۔ اس میں ہر وہ طریقہ استعمال کیا گیا ہے، جس سے انسانی عقل حرکت میں آ سکے۔ قرآن جب کوئی حجت قائم کرتا ہے تو عقل ہی کی بناء پر کرتا ہے۔ ایک طرف وہ عقل کے فقدان پر اظہارِ غضب کرتا ہے اور دوسری طرف عقل و خرد کے صحیح استعمال پر اظہارِ خوشنودی کرتا ہے۔ اس نے جہاں کہیں دوسری ملتوں اور مذاہب کے پیروؤں اور مادیّین و دہریّین سے مجادلہ کیا ہے، وہاں وہ دلیل و بُرہان سے ان پر ضرب لگاتا ہے اور تفکّر و تدبّر کی طرف ہی انہیں دعوت دیتا ہے:-

"وہ دل رکھتے ہیں، مگر ان سے سوچتے نہیں، وہ آنکھیں رکھتے ہیں، مگر ان سے دیکھتے نہیں، وہ کان رکھتے ہیں مگر ان سے سُنتے نہیں۔ وہ جانوروں کی طرح ہیں، بلکہ اُن سے بھی زیادہ گمراہ۔ وہ دراصل غافل ہیں" (۷-۲۲)

"بے شک آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنے، اور رات دن کی گردش اور ان کشتیوں میں، جو لوگوں کے نفع کی چیزیں لیے ہُوئے سمندر میں چلتی ہیں، اور اس پانی میں، جسے اللہ آسمان سے نازل کرتا ہے اور جس کے ذریعہ سے مُردہ زمین کو پھر سے زندہ کر دیتا ہے اور پھر اس میں ہر قسم کے جانور پھیلا دیتا ہے اور ہواؤں کی گردش اور زمین و آسمان کے درمیان گھرے ہوئے بادلوں میں ارباب عقل کے لیے بڑی نشانیاں ہیں"۔ (۲-۲۰)

"کیا لوگ اُونٹ کو نہیں دیکھتے کہ کیسے بنایا گیا ہے اور آسمان کو نہیں دیکھتے کہ کیسے بلند کیا گیا اور پہاڑوں کو نہیں دیکھے کہ کیسے نصب کیے گئے ہیں اور زمین کو نہیں دیکھتے کہ کیسے بچھائی گئی ہے"۔

"اور خود تمہارے اندر کیسی نشانیاں ہیں کیا تم دیکھتے نہیں ہو" (۵۱-۱)

"ہم ان کو تمام اطرافِ عالم میں اور خود ان کے اپنے اندر اپنی نشانیاں دکھائیں گے، تاکہ ان پر ظاہر ہو جائے کہ یہ قرآن حق ہے"۔

یہاں اتنی گنجائش نہیں کہ اس باب میں جتنی آیات قرآن کریم میں آئی ہیں، ان سب کو نقل کیا جائے

اس لیے ہم نے صرف چند اقتباسات پیش کرنے پر اکتفا کیا ہے۔ لیکن اگر اس سلسلہ میں مزید تلاش و جستجو کی جائے اور اسی نقطۂ نظر سے دوسرے الہامی ادب کا مطالعہ کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ بحیثیتِ مجموعی جس قدر اس کتاب نے لوگوں میں عقل و فکر کو اُجاگر کیا ہے اور مسائل پر غور و فکر کرنے کی عادت ڈالی ہے، دُنیا کی کوئی دوسری کتاب اِس معاملہ میں اس کی ساجھی نہیں ہو سکتی۔ علامہ اقبال نے اسی موضوع کے متعلق فرمایا ہے:۔

"قرآن میں عقل و تجربہ سے بار بار خطاب کرنا اور اس بات پر زور دینا کہ فطرت کا مشاہدہ اور تاریخ کا مطالعہ علمِ انسانی کے سرچشمے ہیں، یہ سب اسی ایک تصور یعنی ختمِ نبوت کے مختلف پہلو ہیں۔"

پھر عقل کی طرف قرآن کی اس دعوت نے مسلمانوں کے اندر استقرائی طریقِ تحقیق کو رواج دیا، کیونکہ حضورؐ کے تشریف لے جانے کے بعد مسلمانوں کو قرآن و سُنت سے احکام کا استنباط کرنے کے لیے جس خود اعتمادی کی ضرورت ہے، اُس کے لیے یہ طریقہ بہت مفید اور کارآمد ہو سکتا ہے۔ حقیقت کی کنہ تک پہنچنے کے لیے ظن و تخمین کچھ کام نہیں آتے۔ بلکہ اس کے لیے مشاہدہ، تجربہ اور پیمائش کی ضرورت ہے۔ ڈاکٹر گستاولیبون اپنی کتاب "تمدنِ عرب" میں اس مسئلہ کی نسبت یوں رقم طراز ہیں:۔

"تجربہ اور مشاہدہ کو اقوالِ اساتذہ کے مقابل میں تحقیقاتِ علمی کے اُصول قرار دینا عموماً بیکن کی طرف منسوب کیا جاتا ہے۔ لیکن اس وقت تسلیم کرنا چاہیے کہ اس کے مُوجد عرب تھے کل محققین یورپ علی الخصوص ہمبولڈ نے جنہوں نے عربی تصنیفات کو دیکھا ہے، اب اس امر کے قائل ہیں۔ ہمبولڈ یہ لکھنے کے بعد کہ علمی ترقی کا اعلیٰ درجہ یہ ہے کہ انسان خود اپنے ارادے سے یعنی بذریعہ تجربہ حوادثِ طبیعیہ کو پیدا کرسکے، بطورِ تمثیل لکھتا ہے۔ "عربوں نے یہ درجہ جس سے متقدمین بالکل ناواقف تھے، حاصل کر لیا تھا۔" موسیو لدی لکھتے ہیں:

"دارالعلوم بغداد کی تعلیم میں بہت بڑی بات یہ ہے کہ اس کا طرزِ استدلال بالکل علمی اُصول پر مبنی ہے، یعنی معلوم کے ذریعہ غیر معلوم کو دریافت کرنا، حوادث کا دُرست مشاہدہ کر کے ان معلولات کے ذریعہ سے علل نکالنا اور ان ہی قضا کو ماننا جو تجربہ سے ثابت ہو چکے ہوں، یہ ان اساتذہ کے اُصولِ تحقیق تھے۔ نویں صدی عیسوی کے عربوں کو یہ نتیجہ خیز طریقہ تحقیق معلوم تھا جو مدت ہائے دراز کے بعد ہمارے حال کے محققین کے ہاتھوں میں بڑی بڑی اکتشافات اور ایجادوں کا آلہ بن گیا۔"

مگر اس ضمن میں یہ بات ذہن نشین رہے کہ اسلام نے جس عقل کی طرف دعوت دی ہے، وہ دورِ جدید کی بنجر عقلیت پرستی سے بالکل مختلف ہے۔ پھر اُس نے جس طرز سے لوگوں کے فہم و شعور کو اُبھارا ہے، وہ بھی عہدِ حاضر سے یکسر جُدا گانہ ہے۔ جدید تمدن کی سب سے بڑی بدنصیبی اور نارسائی یہ ہے کہ اس نے عقل کو بے زمام چھوڑ دیا کہ جدھر چاہے جائے اور جو چاہے کرے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ بے راہ روی میں ان گلی کوچوں کی طرف نکل گئی، جہاں تک اُس کی رسائی ممکن نہ تھی اور بالآخر اُسے رُسوا ہونا پڑا۔ اہلِ یورپ کے پاس چشمِ نگراں تو ہے، لیکن ان کی بڑی محرومی یہ ہے کہ ان کے دِلوں کو وحی اور الہام سے منور نہیں کیا گیا اور یہ نعمت اتباعِ نبوت کے بغیر حاصل نہیں ہو سکتی۔

دلِ بیدار ندادند بدانائے فرنگ    ویں قدر ہست کہ چشمِ نگراں دارد

اگر اہلِ مغرب تسخیرِ زماں و مکاں کی صلاحیتوں کو احکامِ الٰہی کے تحت بروئے کار لاتے تو انہیں ان مصائب کا سامنا نہ کرنا پڑتا، جن میں وہ آج اپنے آپ کو بُری طرح گرفتار پاتے ہیں۔ تہذیبِ فرنگ نے انسان کو جس بربادی کی طرف دھکیلا ہے، وہ اسی "بے زمام" عقل کی پرستش کا فطری نتیجہ ہے۔

عصرِ حاضر را خرد زنجیرِ پا است　　جانِ بے تابے کہ من دارم کجا است

اسی طرح ہدایت رہنمائی کے بغیر استقرائی طریقِ تحقیق بھی اہلِ یورپ کے لیے سخت مہلک ثابت ہُوا۔ یورپی تہذیب کی اصل رُوح ایجاد و تسخیر اور اثباتِ خودی میں مضمر ہے، جس کی بدولت انسان کو کائنات میں ایسے تصرفات حاصل ہوتے، جو پہلے کبھی نہ ہوتے تھے اور یہ سب کرشمہ ہے مشاہدہ اور تجربہ کا۔ ان کی بدولت انسان کے اندر تصرّف و ایجاد کی بے پناہ قوتیں پیدا ہوئیں اور انہوں نے ایک ایک کر کے ان سب رکاوٹوں کو دُور کر دیا، جو انسان کے لیے سنگِ گراں تھیں اور جن کی وجہ سے اشیا کے باہمی روابط میں ہم آہنگی پیدا نہیں ہو سکتی تھی لیکن جدید یورپی تہذیب کی بڑی کوتاہی یہ ہے کہ رُوحانی اور اخلاقی اقدار کی پامالی کے باعث اس کا توازن بگڑ گیا۔ اس لیے موجودہ انسان نے مشاہدہ اور تجربہ سے فطرت اور زندگی کے واقعات و حوادث کی صحیح تعبیر کرنے کی بجائے مادیت پرستی کو اپنا شعار بنا لیا۔ وہ مادی زندگی کی لذتوں میں ایسا منہمک ہو گیا کہ ان کے علاوہ کچھ سوچ نہیں پاتا۔ اُسے کبھی اس بات کا احساس نہیں ہوتا کہ آخر عمل کی یہ ساری مجنونانہ تگ و دو کس لیے ہے؟ کیا یہ مقصود بالذات ہے؟ یا کسی بڑے مقصد کے حصول کا ذریعہ۔ یہاں آ کر اُس کا ذہن اُلجھ کر رہ جاتا ہے۔ وہ یہی سمجھتا ہے کہ مادی فوائد و لذائذ کا جمع کرنا ہی انسان کا مطمعِ نظر ہے۔ اس کے برعکس مسلمانوں نے مشاہدہ اور تجربہ سے زندگی کی روحانی اور اخلاقی اقدار کو معلوم کیا۔ انہوں نے مادّی زندگی کو ایک بالاتر رُوحانی زندگی تک پہنچنے کا وسیلہ بنایا۔

اگر تاریخ کی ورق گردانی کی جائے تو معلوم ہو گا کہ عقلیت اور مذہبیت ابتدائے آفرینش سے لے کر ہزاروں سال تک آپس میں برسرِ پیکار رہے۔ کبھی "عقلیت" "مذہبیت" پر غالب آ جاتی اور اسے زندگی کے ہر میدان سے خارج کر دیتی اور کبھی "مذہبیت" "عقلیت" کو شکستِ فاش دے کر فتح کے شادیانے بجاتی ہے ان دونوں کے درمیان یہ جنگ کئی صدیوں تک جاری رہی۔ البتہ کبھی کبھی خدا کے "پاکباز بندے" درمیان میں آ کر ان کے مابین صُلح کرا دیتے۔ مگر یہ صُلح وقتی اور عارضی ہوتی اور پھر میدان کارزار گرم ہو جاتا۔ حتیٰ کہ نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم نے تشریف لا کر نہ صرف ان کے درمیان مصالحت کرائی، بلکہ عقل کو تابعِ فرمانِ نبوّت کر کے اُس کی حدودِ کار کو بھی ہمیشہ کے لیے متعین کر دیا۔ حضورؐ کا یہ آخری اور قطعی فیصلہ اس وجہ سے بھی تھا کہ آپ نبی ہونے کے علاوہ ختم المرسلین بھی ہیں۔

علمائے اسلام نے صرف کائنات اور اس کے خارجی مظاہر کو ہی جاننے کی کوشش نہیں کی بلکہ دین کے محکمات کے نیچے فلسفہ عمومی کی جو ایک جوئے حیات رواں دواں ہے، اس میں غوطہ لگا کر تاریخی اور زندگی کا راز دریافت کیا اور پھر اُس سے نوعِ انسانی کو آشنا کیا۔ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے زندگی کے جس جس گوشے سے متعلق تفصیلی ہدایات پیش فرمائی تھیں، ان سے جزئیات مرتب کیں، اور پھر ان کی رہنمائی میں ان مسائل کو حل کیا، جن کو تاریخ کی اضطراری چال نے جنم دیا تھا۔ مُسلم قوم کی اس کاوش اور تلاش و جستجو کو اسلامی اصطلاح میں "اجتہاد" کے نام سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ ملّتِ اسلامیہ

میں اسے ایک خاص مقام اور اہمیت حاصل ہے۔ یہ فرض سب سے پہلے رُسول اللہ کے رفقا کار نے سرانجام دیا، ان کے بعد اس فرض کی ادائیگی میں بے شمار صلحاءِ اُمّت نے اپنی کاوشیں وقف کیں۔ امام ابو حنیفہؒ، امام مالکؒ، امام شافعیؒ اور امام احمد بن حنبلؒ، قاضی ابو یوسفؒ، غزالیؒ، خطابیؒ، عزالدین ابن عبدالسلامؒ، اشعری، ابن تیمیہ، ابن قیم اور شاہ ولی اللہ ایسے جلیل القدر علمائے اسلام سب اسی ایک کام کی وجہ سے تاریخ اسلام میں ممتاز نظر آتے ہیں۔

اِس سے کہیں یہ نہ سمجھ لیا جائے کہ رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلّم سے پیشتر جتنے انبیاء گزرے ہیں، ان کے ماننے والوں نے دینی مصالح کو سمجھ کر ان سے تفصیلات اخذ نہیں کیں۔ ان میں یقیناً بہت سے ایسے علماء نظر آتے ہیں جنہوں نے انبیاء علیہم السلام کی تعلیمات سے جزوی احکامات مستنبط کیے۔ مگر ان میں اور علماء اسلام میں ایک بنیادی اور اساسی فرق نظر آتا ہے اور اس فرق کو ہر وہ شخص جان سکتا ہے جس نے مختلف مذاہب کی تاریخ کا ایک محققانہ اور گہری نظر سے جائزہ لیا ہے۔

اُن کی تحقیقات پر اگر غور کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ انہوں نے ہر زمانے کے نئے نئے تقاضوں اور نئے نئے مسئلوں کے متعلق دو مختلف اور متضاد طریقے اختیار کیے ہیں۔ ایک گروہ نے معاشرہ کے ارتقاء کا سرے سے انکار کرکے بغیر کسی فکری کاوش کے انبیاء علیہم السلام کے احکامات کو اندھا دھند نافذ کرنا شروع کر دیا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ تاریخ انسانی نے جب کوئی ورق اُلٹا تو اس میں خدا کے ان "پاکباز" بندوں کی تعلیمات بھی گم ہو کر رہ گئیں۔ اس کے برعکس دوسرے گروہ نے بجائے اصل تعلیمات کے مضمرات کو ڈھونڈ کر ان کو وقت کی مناسب جزئیات پر منطبق کرنے کے خود اپنی من گھڑت باتوں کو دین کی حیثیت سے پیش کرنا شروع کیا۔ ہوا و ہوس کے غلام انسانوں کو جب "مقام کبریائی" پر فائز ہونے کا زعم ہونے لگا تو وہ اپنا دماغی توازن قائم نہ رکھ سکے اور انہوں نے رُشد و ہدایت کے اصل ماخذ کی طرف رجوع کرنے کی بجائے خود اپنے نفس سے ایسی ایسی چیزیں وضع کرنا شروع کیں جن کی اصل دین میں معمولی سی گنجائش بھی نہ تھی۔ اس کا اثر یہ ہُوا کہ لوگوں کی نظر میں اصل دین بے وقعت ہو کر رہ گیا اور عقیدت کا مرکز ان کی اپنی شخصیتیں اور خیالات بن گئے۔ زمانہ نے جس قدر ترقی کی عوام اسی نسبت سے اپنے اصل مرکز سے ہٹتے چلے گئے۔ اور ایک وقت ایسا آیا جس میں کبھی اس امر کی ضرورت بھی محسوس نہ ہوئی کہ ان حضرات سے ان کے پیش کردہ افکار و خیالات کی سند بھی پوچھ لی جائے۔ یہی وہ مقام ہے، جہاں قرآن حکیم ان کی اس غلطی کو واضح کرتے ہوئے کہتا ہے:۔

"کہو اے اہل کتاب! آؤ ایک ایسی بات کی طرف، جو ہمارے اور تمہارے درمیان یکساں ہے۔ یہ کہ ہم اللہ کے سوا کسی کی بندگی نہ کریں۔ اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہرائیں اور ہم میں سے کوئی اللہ کے سوا کسی کو اپنا رب نہ بنائے"۔

ان آیات سے یہ بات بالکل ظاہر ہے کہ اسلام کی تعلیمات کے مطابق کسی کو مطاعِ مطلق مان لینا ہی اس کو رب قرار دینے کے مترادف ہے۔ اور یہ مقام صرف خدا کے لیے ہی مخصوص ہے۔ رسول کی بھی بلا چون و چرا پیروی صرف اس لیے کی جاتی ہے کہ خداوند تعالیٰ اسے خود اپنے احکامات کا پیامبر بناتا ہے، اور اس کے افکار و اعمال کے ذریعہ وہ نوعِ انسانی پر اپنا منشاء واضح کرتا ہے۔ اس لیے اللہ تعالیٰ کے ان "فرستادوں" کے علاوہ دنیا میں کوئی شخص ایسا نہیں، جو منزّہ عن الخطا ہونے کا دعویٰ کر سکے

اور نوعِ انسانی سے یہ مطالبہ کرے کہ تم اس کے ہر قول و فعل کو بغیر کسی سند کے قبول کرلو۔

عیسائیت میں اس کے برعکس دیکھیے کہ وہاں پوپ کی عصمت، کیتھولک مسیحیوں اور پادریوں کے اجماع یعنی کلیسا (CHURCH) کی عصمت کل مسیحیوں کا متفقہ عقیدہ رہا ہے:

"ایک محسوس کلیسا کے بغیر نجات ممکن نہیں۔ اس پر ہمیشہ رُوح القدس کا سایہ رہتا ہے۔ اس لیے مسائل میں کلیسا سے امکانِ خطا ہے ہی نہیں"۔

مسلمانوں اور دوسرے مذاہب کے پیروؤں کے درمیان اس ضمن میں جو اختلاف پایا جاتا ہے، اُس نے اُن کے خیالات و افکار کے علاوہ اُن کی معاشرتی زندگی کو بھی متاثر کیا ہے۔

عامۃُ المسلمین کے سامنے جب کوئی نیا نظریہ یا خیال پیش کیا گیا تو انہوں نے سب سے پہلے یہ دیکھنا چاہا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات سے کس قدر اقرب ہے؟ انہوں نے اس کا مزاج جتنا اُس کے قریب پایا، اُسی نسبت سے اسے جلدی قبول کیا اور جہاں یہ دیکھا کہ اس کا تعلق اپنے ماخذ سے کم ہے، وہاں اسے ماننے سے نہ صرف انکار کیا، بلکہ پوری قوت سے دبانے کی بھی کوشش کی۔

یہی نہیں، بلکہ خود ان بزرگانِ دین نے دوسرے مذاہب کے علماء کے برعکس بالکل ایک دوسری پوزیشن اختیار کی۔ انہوں نے لوگوں سے یہ کہنے کی بجائے کہ تم ہمارے اقوال کو بالکل بے خطا اور تنقید سے بالاتر سمجھو، اُن سے اس امر کا تقاضا کیا کہ ان کی کسی رائے کو ماننے سے پیشتر اُسے کتاب و سُنت کی کسوٹی پر اچھی طرح پرکھ کر دیکھ لو۔ اور اگر وہ اُن کے قریب ہو تو مان لو، ورنہ ردّ کر دو۔ چنانچہ امام مالکؒ فرماتے ہیں:

"رُسول اللہ کے سوا ہر شخص کے کلام میں قابلِ اخذ اور قابلِ ترک باتیں ہیں"۔

اسی طرح امام ابو حنیفہؒ نے بھی فرمایا:۔

"جو شخص یہ نہ معلوم کر سکے کہ ایک بات میں نے کتاب و سُنت کی کس دلیل کی بنا پر کہی، وہ میرے قول پر فتویٰ نہ دے"۔

قاضی ابو یوسف، فقہ حنفی کے ایک دوسرے بزرگ نے بھی یہی ارشاد فرمایا:۔

"یہ بات کسی کے لیے جائز نہیں ہے کہ وہ ہمارے قول پر فتویٰ دے جب تک اُسے یہ نہ معلوم ہو کہ وہ بات ہم نے کہاں سے کہی ہے"۔

عصام بن یوسف سے پوچھا گیا کہ اس کا کیا سبب ہے کہ آپ بہت سی باتوں میں امام ابو حنیفہ صاحبؒ سے بھی اختلاف کر جایا کرتے ہیں۔ انہوں نے اس کے جواب میں جو کچھ ارشاد فرمایا وہ اسلام میں اجتہاد کی رُوح کو سمجھنے کے لیے بہت اہمیت رکھتا ہے۔ کہنے لگے "اللہ تعالٰے نے امام صاحب کو فہم و فراست میں سے وہ حصہ عطا فرمایا ہے، جو ہم کو نصیب نہیں ہُوا۔ اس لیے وہ ایسی باتوں تک پہنچ جاتے ہیں، جن تک ہم نہیں پہنچ پاتے۔ اور یہ ہمارے لیے ممکن نہیں ہے کہ ہم ان کے کسی قول پر بلا سمجھے بوجھے فتوٰے دے دیں"۔

امام شافعیؒ نے بھی اس امر کی تاکید فرمائی ہے:۔

"میں جو بات بھی کہوں اور جو اصول بھی ٹھہراؤں، جب اس کے خلاف کوئی بات رسول اللہ

سے مل جاتے تو پھر حضورؐ ہی کی بات اصل ہے"۔
امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے اسی سلسلہ میں یہ قطعی فیصلہ صادر فرمادیا:۔
"اللہ اور رسولؐ کی بات کے ہوتے ہوئے کسی بات کے لیے کوئی گنجائش نہیں ہے"۔
پھر چونکہ یہ حضرات حق کو اپنے ہی اقوال کے اندر محدود نہ سمجھتے تھے، اس لیے ان کے قلوب میں وسعت، نگاہوں میں بلندی اور علم میں کشادگی پیدا ہوئی۔ انہوں نے اپنے طرزِ عمل میں زیادہ سے زیادہ رواداری پیدا کی اور اپنی فطرت کو زیادہ سے زیادہ آفاقی اور مزاج کو حقیقت پسند بنالیا۔ انہوں نے ملتِ اسلامیہ کا دائرہ ممکن حد تک وسیع کیا تاکہ اس میں زیادہ سے زیادہ افراد سما سکیں مسلم قوم کی اسی خوبی کا ذکر کرتے ہوئے ڈاکٹر اقبالؒ نے اپنی کتاب "اسلام اور احمدیت" میں لکھا ہے۔
"یہ سچ ہے کہ مسلمانوں کے مذہبی فرقے فقہ اور دینیات (THEOLOGY) میں اختلاف کی وجہ سے اکثر و بیشتر ایک دوسرے پر الحاد کا الزام لگاتے رہتے ہیں۔ دینیات کے فروعی مسائل کے اختلاف میں اور نیز الحاد کی ایسی انتہائی صورتوں میں جہاں ملحد کو جماعت سے خارج کیا جاتا ہے، لفظ کفر کے غیر محتاط استعمال کو آج کل کے تعلیم یافتہ مسلمان، جو مسلمانوں کے دینیاتی مناقشات کی تاریخ سے بالکل ناواقف ہیں، ملتِ اسلامیہ کے اجتماعی و سیاسی انتشار کی علامت تصور کرتے ہیں۔ یہ ایک بالکل غلط تصور ہے۔ اسلامی دینیات کی تاریخ سے ظاہر ہوتا ہے کہ فروعی مسائل کے اختلاف میں ایک دوسرے پر الحاد کا الزام لگانا باعث انتشار ہونے کی بجائے دینیاتی تفکر کو متحد کرنے کا ذریعہ بن گیا۔ پروفیسر ہرگرونج (HURG RONJE) کہتے ہیں کہ جب ہم فقہ اسلامی کے نشوونما کی تاریخ کا مطالعہ کرتے ہیں تو ہمیں معلوم ہوجاتا ہے کہ ایک طرف تو ہر زمانے کے علماء خفیف سے اشتعال کے بعد ایک دوسرے کی مذمت یہاں تک کرتے ہیں کہ ایک دوسرے پر کفر کا الزام عائد ہوجاتا ہے اور دوسری طرف یہی لوگ زیادہ سے زیادہ اتحادِ عمل کے ساتھ اپنے پیشروؤں کے اختلاف رفع کرتے ہیں"۔
جو کچھ اوپر عرض کیا گیا ہے اس پر ایک گہری نگاہ ڈالیے اور پھر اس امر کا جائزہ لیجیے کہ مسلمانوں کا یہ طرزِ عمل اسلام کے کس بنیادی فکر کا نتیجہ ہے۔ آپ اس معاملہ پر جس قدر بھی غور کریں گے یہی پائیں گے کہ ملتِ اسلامیہ کا یہ ذہنی ارتقا صرف ختمِ نبوت کی وجہ سے ہے۔ نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم پر چونکہ وحی کا سلسلہ بالکل منقطع ہوگیا، اس لیے مسلمانوں نے خدا کے منشا کو حضورؐ کی تعلیم سے اخذ کرنے کی کوشش کی۔ حد تو یہ ہے کہ جہاں جہاں مسلمانوں نے ایک دوسرے سے اختلاف بھی کیا، وہاں بھی دلیل صرف یہی پیش کی گئی کہ اس معاملہ میں میری سرکار نے یوں حکم دیا ہے"۔ یہی ایک مرکز ثقل ہے جس کی طرف اُمّتِ مسلمہ کا ہر ہر فرد خواہ اس کا تعلق کسی طبقے یا زمانے سے ہو جھکتا رہا اور جب تک وہ دنیا میں موجود ہے جھکتا رہے گا۔ اس کی متجسسانہ نگاہیں ہمیشہ افکار و خیالات نظریات اور تصورات کے سنگریزوں میں اُن ہیروں کی متلاشی رہیں جن میں انہیں نبوتِ محمدیؐ کی جوت نظر آئے۔
یہ طرزِ عمل اپنے نتائج کے اعتبار سے تاریخ انسانی میں بڑی اہمیت کا حامل رہا ہے۔
کائنات اسباب و اثرات کا ایک وسیع اور پیچیدہ طلسم ہے، جو غیر محدود زمان و مکاں میں پھیلا ہُوا ہے۔ اور طبیعی قوانین کا پابند ہے۔ انہی قوانین کی تلاش و جستجو کائنات کے مختلف گوشوں

میں وحدت پیدا کرتی ہے۔ انسان نے جس رفتار سے انہیں دریافت کیا، اسی سُرعت کے ساتھ زمان و مکاں کے اسرار و رموز اس پر کُھلتے چلے گئے اور بالآخر اس نے ان دونوں کو مسخر کر کے پوری کائنات کو ایک وحدت کی حیثیت سے استعمال کرنا شروع کیا۔

آج سے چند سال پیشتر اس وحدت کی آخری شکل، جو ممکن تصوّر کی جا سکتی تھی، وہ صرف یہ تھی کہ ایک ہی زمانے میں مُلک، رنگ، نسل کے اختلافات کو یکسر ختم کر کے پوری دُنیا کو ایک اکائی اور پوری نوعِ انسانی کو ایک وحدت بنا دیا جائے، مگر عصرِ حاضر نے اپنی نت نئی ایجادات اور اختراعات سے انسانیت کو وحدت کے وسیع تر مفہوم سے آشنا کیا ہے۔ چنانچہ اس نئی وحدت کے لیے نہ صرف مکان کی تسخیر ضروری معلوم ہوئی بلکہ زمانہ کا حجاب ختم کر دینا بھی لازمی سمجھا گیا۔ اس نئے نظریہ کے مطابق زماں، منفرد آفات کا ایک تواتر ہے اور اس لحاظ سے اس کائنات کے سارے واقعات و حادثات ایک متحرک جلوس کی شکل میں ظاہر ہو رہے ہیں۔

تسخیرِ زماں و مکاں کا یہ عمل صرف آب و گِل کی دُنیا میں جاری نہیں، بلکہ اس کا سلسلۂ قوانینِ اخلاق بھی موجود ہے۔ البتہ ان دونوں میں ایک بنیادی فرق یہ پایا جاتا ہے کہ نظامِ تکوینی کے قوانین انسان اپنی کاوش و محنت سے دریافت کرتا ہے، مگر اس کے برعکس انسانی ہدایت کا ضابطہ باری تعالیٰ خود اپنی مرضی کے مطابق اپنے انبیاء کے ذریعہ انسانوں پر نازل فرماتے ہیں۔ ان دونوں میں جو چیز قدرِ مشترک کی حیثیت رکھتی ہے، وہ یہ ہے کہ دونوں نے انسانیت کے راستے سے زماں و مکاں کی رکاوٹوں کو ختم کر کے اسے ایک وحدت بنانے کا عزم کیا۔ جو کام عالمِ طبیعیات میں قانونِ طبعی کی دریافت سے سرانجام پایا، وہی کام عالمِ اخلاق میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر سلسلۂ نبوت ختم ہونے کی وجہ سے پایۂ تکمیل کو پہنچا۔ حضور سرورِ دو عالم نے جس طرح انسان کے گرد ملکیت کی دیواروں کو گرا کر اسے ایک دوسرے سے بالکل قریب کر دیا، اسی طرح انہوں نے اس قوم کو عقیدۂ ختمِ نبوت عطا فرما کر ماضی و حال کے تفرقہ کو بھی یکسر مٹا ڈالا۔ حضورؐ کے دوسرے احسانات کی طرح انسانیت پر یہ بھی ایک عظیم احسان ہے کہ انہوں نے قانونِ شرعی کو اپنی آخری شکل میں پیش فرما کر اخلاقی اعتبار سے ازل و ابد کی طنابیں کھینچ دیں اور انسان پر اس راز کو آشکارا کیا کہ جس طرح قانونِ طبعی کے مطابق یہ کائنات ایک وحدت ہے، اسی طرح قانونِ اخلاق کی رُو سے بھی یہ ایک ہی ہے۔ ہمیں امروز و فردا کے درمیان جو حجابات نظر آتے ہیں، وہ محض ہماری نظر کا دھوکہ ہیں ؎

زمانہ ایک، حیات ایک، کائنات بھی ایک ۔۔۔ دلیلِ کم نظری قصۂ جدید و قدیم

(اقبالؒ)

دُنیا کی تاریخ پر ایک نگاہ ڈالیے تو معلوم ہوگا کہ قدیم اقوام اور مذاہب میں اس قسم کے تصورات عام طور پر پائے جاتے ہیں کہ فلاں شخص، گروہ یا طبقہ کسی مذہبی رہنما کا وارث ہے اور اس وجہ سے وہ دوسروں پر فوقیت رکھتا ہے۔

اس قسم کی برتری کا احساس اسلام سے قبل اکثر گروہوں میں موجود تھا۔ نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کیونکہ وہ آخری نبی ہیں، جن کو انسانیت کی ہدایت کے لیے مبعوث فرمایا گیا اور ان کے بعد قیامت تک کے لیے یہ سلسلہ ختم کر دیا گیا، اس لیے حضورؐ نے اپنا وارث کسی فرد یا خاندان کو نہیں ٹھہرایا، بلکہ

خلافت کا تاج پوری اُمت کو پہنایا ہے۔

"اللہ نے وعدہ کیا ہے ان لوگوں سے جنہوں نے تم میں سے ایمان قبول کیا اور عمل صالح کیا کہ وہ ان کو زمین میں اپنا خلیفہ بنائے گا۔"

یہ تصور مسلم قوم کے اندر ہر قسم کی نسلی اور نسبی فضیلتوں کو ختم کر کے شرافت اور نیکی کو معیارِ بزرگی ٹھہراتا ہے اور یہ ایک ایسی منزل ہے، جس کی طرف ہر فرد بڑھنے کے لیے یکسر آزاد ہے اور ہر ایک کو یکساں مواقع میسر ہیں۔ اس راہ میں کسی پر کوئی پابندی نہیں اور دُنیا کی کوئی چیز اس کے راستے میں حائل نہیں ہوسکتی۔ حضرت سلمان فارسیؓ سے لوگوں نے آپ کے خاندان کی نسبت جب دریافت کیا تو آپ نے جواب دیا تھا "سلمان ابنِ اسلام" یہ جواب ایک شخص کا جواب نہیں بلکہ ایک تہذیب کا جواب ہے، جو انہوں نے زندگی کے ایک نہایت ہی اہم مسئلہ کو حل کرنے کے لیے دیا تھا۔ اقبالؒ نے اس واقعہ کو اپنے اس شعر میں نقل کیا ہے ؎

فارغ از اَبّ و اُم و اعمام باش ہمچو سلماں، زادۂ اسلام باش

اسی طرح اس اعتقاد نے کہ حضورؐ کی وارث پوری ملتِ اسلامیہ ہے، نہ کہ ایک فرد، خاندان یا کوئی مخصوص طبقہ، اسلامی سوسائٹی کو قیصریت، پاپائیت اور مغربی تصور والی ریاستِ مذہبی (THEOCRACY) کے فتنوں سے بالکل محفوظ کر دیا۔ یہاں اب کوئی شخص یہ کہہ کر اپنی بات نہیں منوا سکتا کہ چونکہ اس کا تعلق فلاں نسل یا نسب سے ہے، جو خدا کو زیادہ عزیز ہے، اس لیے اس کے قول کو بلا سند تسلیم کر لیا جائے۔ یہاں اُسے اپنے اس نسب کی وجہ سے سماج میں کوئی امتیازی مقام حاصل نہیں ہوسکتا۔ جو برتری کسی انسان کو مل سکتی ہے، وہ اس تقویٰ کی وجہ سے ہے، جو اُس نے اپنی ذات میں پیدا کیا۔

مگر اس ضمن میں یہ یاد رہے کہ اُس کی نیکی کا یہ امتیاز اُسے قانون سے بالاتر نہیں بنا سکتا۔ قانون کی نظر میں مسلم سوسائٹی کا ہر فرد، خواہ امیر ہو یا غریب، شریف ہو یا وضیع، آمر ہو یا مامور دوسرے کے برابر ہے۔ کسی کے عابد و زاہد ہونے سے قانون کے اجراء و نفاذ میں سرِمو کوئی فرق واقع نہیں ہوسکتا۔ رسالتمآب صلے اللہ علیہ وسلم نے جس سختی سے اُصول کی اہمیت کو واضح فرمایا، اس کا اندازہ اس ایک واقعہ سے لگایا جاسکتا ہے۔

"ایک مرتبہ قریش کے ایک معزز گھرانے کی ایک عورت نے چوری کی۔ چوری کی سزا اسلام میں ہاتھ کاٹ دینا ہے۔ لوگوں نے جب عورت کے خاندان کی عظمت اور پھر سزا کی نوعیت پر نگاہ کی تو بعض لوگوں کو یہ چیز گراں گزری اور انہوں نے قانون کے استعمال میں اسی فرقِ مراتب کو ملحوظ رکھنا چاہا جس کے وہ جاہلیت میں عادی تھے۔ چنانچہ اسامہؓ بن زید سے، جو آنحضرتؐ کو نہایت محبوب تھے، درخواست کی گئی کہ وہ اس عورت کے بارے میں آپ سے سفارش کریں۔ انہوں نے لوگوں کے اصرار سے مجبور ہو کر آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے سفارش کی۔ آپ ان پر نہایت ناخوش ہوئے اور فرمایا کہ تم اللہ کی حدود کے معاملہ میں سفارش کرتے ہو؟ پھر لوگوں کے سامنے ایک خطبہ دیا جس میں یہ فرمایا کہ تم سے پہلے بھی بہت سی قومیں اس وجہ سے ہلاک ہوئیں کہ جب ان میں کوئی معمولی آدمی چوری کرتا تو اس کو سزا دیتے اور اگر کوئی بااثر آدمی چوری کرتا تو اس سے وہ درگزر کر جاتے۔ لیکن میں ایسا نہیں کروں گا۔

خطبہ جاری رکھتے ہوئے فرمایا:۔
"اُس ذات کی قسم جس کی مٹھی میں محمدؐ کی جان ہے، اگر فاطمہ بنت محمدؐ نے چوری کی ہوتی تو میں اس کا ہاتھ بھی ضرور کاٹ دیتا"۔
حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے ایک سپہ سالار کو ضروری ہدایت دیتے ہوئے اس اُصول کی طرف ان الفاظ میں توجہ دلائی:
"اللہ اور کسی شخص کے درمیان کوئی رشتہ نہیں ہے، مگر اس کی اطاعت کے واسطہ سے۔ اس وجہ سے خدا کے قانون میں شریف اور حقیر سب برابر ہیں"۔
اسلام کا یہ جلیل القدر فرزند خلافت کی ذمہ داری سنبھالنے کے بعد خود اپنے اہل و عیال کو یہ تنبیہ فرماتا رہتا ہے:
"جن باتوں کی میں نے ممانعت کر رکھی ہے، اگر تم میں سے کوئی ان میں مبتلا پایا گیا تو یاد رکھو اس کو دوگنی سزا دوں گا"۔
اس کے علاوہ اس تصور نے حکومت پر کسی خاص فرد یا گروہ کی اجارہ داری کو ختم کر کے اسے عامۃ المسلمین کا حق دار قرار دیا ہے۔ اسی وجہ سے اسلامی ریاست کی عاملہ عام مسلمانوں کی رائے سے ہی بنتی ہے۔ وہی اس کو معزول کرنے کے مختار ہوتے ہیں۔ ہمارے انتظامی معاملات اور تمام وہ مسائل جن کے متعلق خدا کی شریعت میں کوئی صریح حکم موجود نہیں ہوتا، وہ مسلمانوں کے اجماع سے ہی طے کیے جاتے ہیں اور الٰہی قانون جہاں تعبیر طلب ہوتا ہے، وہاں کوئی مخصوص طبقہ یا نسل اس فرض کو سرانجام نہیں دیتا بلکہ عام مسلمانوں میں سے ہر وہ شخص اس کا حق رکھتا ہے، جس نے اس کی قابلیت بہم پہنچائی ہو۔ یہاں جس شخص کو خلیفہ منتخب کیا جاتا ہے، اس کی اصل حیثیت صرف یہی ہے کہ تمام خلفا اپنی رضا مندی سے اپنی خلافت کو انتظامی اغراض کے لیے اس شخص کی ذات میں مرکوز کر دیتے ہیں مگر خلافت کی یہ خلعت اسے سوسائٹی میں کسی امتیازی سلوک کا مستحق نہیں ٹھہراتی۔ قانون کی نگاہ میں اس کی حیثیت عام شہریوں کے برابر ہوتی ہے۔
اس سلسلہ میں ایک اور گزارش یہ ہے کہ ختم نبوت کے عقیدہ ہی نے مسلمانوں کے نظامِ مملکت کو ایک خاص سانچے میں ڈھالا ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد چونکہ انسانوں کو براہِ راست وحی الٰہی کی رہنمائی حاصل نہیں ہو سکتی، اس لیے اس امر کی شدید ضرورت ہے کہ مسلمان اپنے معاملات باہمی مشورہ سے طے کریں تاکہ غلطی کا امکان کم سے کم ہو جائے۔ حضور سرورِ دو عالمؐ نے خود اپنی زندگی میں نہ صرف مشوروں کو سُنا، بلکہ ان میں سے بعض کو قبول فرما کر اُن پر عمل بھی کیا۔ اسی سے اسلام میں شورائی نظام کی بنیادیں مستحکم ہوئیں۔
اس سلسلے میں قرآن مجید نے جو اُصولی ہدایت دی ہے وہ یہ ہے: وامرھم شوریٰ بینھم
"اور اُن کا نظام باہمی مشورہ پر مبنی ہے"۔
اس اُصولی ہدایت کی وضاحت بھی خود حضورؐ نے اس طرح فرمائی ہے:۔
"مجھ سے ابوسلمہ نے بیان کیا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا کہ اگر کوئی ایسا معاملہ پیش آن پڑے، جس کا ذکر نہ تو کہیں قرآن میں ہو اور نہ سُنت میں تو ایسی صورت میں کیا کیا جائے؟ آپ نے

فرمایا کہ اس معاملہ پر مسلمانوں کے صالح لوگ غور کر کے فیصلہ کریں گے"۔

اسی اصول پر سرورِ عالم ؐ کے صحابہ رضؓ سختی سے کاربند رہے۔ چنانچہ حضرت ابوبکرؓ جو اسلام میں پہلے خلیفہ ہیں، مسلمانوں کے مشورۂ عام ہی سے خلیفہ منتخب ہوئے اور خلافت کی باگ ڈور سنبھالنے کے بعد تمام امور کا فیصلہ، جن کے بارے میں کتاب و سنت میں کوئی واضح ہدایت موجود نہ تھی، لوگوں کے مشورے ہی سے کیا۔ ان کے اس طرزِ عمل سے متعلق سنن دارمی کی یہ حدیث ملاحظہ ہو:۔

"ہم سے میمون بن مہران نے حدیث بیان کی کہ حضرت ابوبکرؓ کے پاس فریق معاملہ کوئی مقدمہ لاتے تو وہ پہلے اس پر کتاب اللہ کی روشنی میں غور کرتے۔ اگر اس میں ان کو کوئی ایسی چیز مل جاتی جس سے ان کے معاملہ کا فیصلہ ہو سکتا تو اس کے مطابق وہ اس کا فیصلہ کر دیتے۔ اور اگر کتاب اللہ میں انہیں اس کے فیصلے کے لیے کوئی چیز نہ ملتی اور سنت رسول اللہ ؐ میں کوئی چیز مل جاتی تو پھر اس کے مطابق فیصلہ کرتے۔ لیکن اگر سنت رسول اللہ ؐ میں بھی کوئی چیز نہ پاتے تو مسلمانوں سے دریافت کرتے کہ میرے سامنے اس طرز کا معاملہ آیا ہے، کیا کسی شخص کے علم میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا کوئی ایسا فیصلہ ہے، جو اس قسم کے معاملہ سے متعلق ہو؟ بسا اوقات ایسا ہوتا کہ آپ کے پاس متعدد ایسے اشخاص جمع ہو جاتے، جو اس قسم کے معاملے سے متعلق رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا کوئی فیصلہ بیان کرتے۔ اگر ایسا ہوتا تو حضرت ابوبکرؓ اس بات پر اللہ کا شکر ادا کرتے کہ امت کے اندر ایسے لوگ موجود ہیں، جو رسول ؐ کا علم محفوظ کیے ہوئے ہیں۔ لیکن اگر اس تلاش کے بعد بھی ان کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی کوئی سنت نہ ملتی تو پھر قوم کے لیڈروں اور ان کے اچھے لوگوں کو جمع کر کے ان سے مشورہ کرتے اور جب وہ کسی بات پر جم جاتے تو اس کے مطابق وہ معاملے کا فیصلہ کر دیتے"۔

حضرت عمرؓ کے زمانے میں اس شورائی نظام نے جس حد تک ترقی کی، اس کی تفصیل مولانا شبلی نعمانی ؒ نے اپنی تصنیف "الفاروق" میں وضاحت کے ساتھ پیش کی ہے:۔

"حضرت عمرؓ نے بغیر کسی مثال اور نمونے کے جمہوری حکومت کی بنیاد ڈالی اور اگرچہ وقت کے اقتضا سے اس کے تمام اصول و فروغ مرتب نہ ہو سکے تاہم جو چیزیں حکومت جمہوری کی روح ہیں، سب وجود میں آگئیں۔ ان میں سب کا اصل الاصول مجلسِ شوریٰ کا انعقاد تھا یعنی جب کوئی انتظام پیش آتا تھا تو ہمیشہ اربابِ شوریٰ کی مجلس منعقد ہوتی تھی اور کوئی امر بغیر مشورہ و کثرت رائے کے عمل میں نہیں آ سکتا تھا"۔

"مجلسِ شوریٰ کا انعقاد اور اہل الرائے کی مشورت استحسان و تبرع کے طور پر نہ تھی، بلکہ حضرت عمرؓ نے مختلف موقعوں پر صاف صاف فرما دیا تھا کہ مشورے کے بغیر خلافت سرے سے جائز ہی نہیں"۔

مجلسِ شوریٰ کے بارے میں یہ حقیقت ذہن نشین رہے کہ اس میں وہی لوگ شریک کیے جاتے تھے، جنہیں عوام کا اعتماد حاصل ہو، اور جو دینی و دنیوی معاملات میں گہری بصیرت رکھتے ہوں۔ پھر مشورہ صرف مجلسِ شوریٰ کے ارکان سے ہی نہ لیا جاتا بلکہ جب کوئی ضرورت پیش آتی تو عام رعایا سے بھی رائے طلب کی جاتی۔ مولانا شبلی اس کا تذکرہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"مجلسِ شوریٰ کے ارکان کے علاوہ عام رعایا کو انتظامی امور میں مداخلت حاصل تھی۔ صوبجات

اور اضلاع کے حاکم اکثر رعایا کی مرضی سے مقرر کیے جاتے تھے، بلکہ بعض اوقات بالکل انتخاب کا طریقہ عمل میں آتا تھا۔ کوفہ، بصرہ اور شام میں جب عمالِ خراج مقرر کیے جانے لگتے تو حضرت عمرؓ ان تینوں صوبوں میں احکام بھیجتے کہ وہاں کے لوگ اپنی اپنی پسند سے ایک ایک شخص انتخاب کر کے بھیجیں جو ان کے نزدیک تمام لوگوں سے زیادہ دیانتدار اور قابل ہو۔

اِس ضمن میں یہ بات بھی قابلِ غور ہے کہ خداوند تعالےٰ نے اس دُنیا میں نبوت کا وارث پوری اُمت کو قرار دے کر اگر ایک طرف اُس کے مقام کو بلند کیا ہے تو دوسری طرف اس کی ذمہ داریوں میں بھی اضافہ کیا ہے۔ قرآن مجید میں اس حقیقت کا تذکرہ ان الفاظ میں ملتا ہے:

"اور اسی طرح تو ہم نے تمہیں ایک اُمتِ وسط بنایا ہے تاکہ تم دُنیا کے لوگوں پر گواہ ہو اور رسولؐ تم پر گواہ ہو۔"

خداوند تعالےٰ کا یہ ارشاد جہاں مسلمانوں کو "اُمتِ وسط" ہونے کی بشارت دے رہا ہے، وہاں وہ اس حقیقت کو بھی ان پر واضح کر رہا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے بعد رسولؐ کے قائم مقام ہونے کی حیثیت سے تم کو عام انسانوں پر گواہ کے طور پر اُٹھنا ہو گا اور اپنے قول و فعل سے اس بات کو ثابت کرنا ہو گا کہ رسولؐ نے جو کچھ تمہیں پہنچایا ہے، وہ تم نے عوام الناس تک پہنچانے میں اور جو کچھ اس مقدس ذات نے تمہیں دکھایا ہے، اُسے نوعِ انسانی کو دکھانے میں کوئی کوتاہی نہیں کی اور جب تک تم اس دُنیا میں موجود ہو تمہیں شاہد علی الناس کے اس مشن کی تکمیل میں مصروف رہنا ہو گا۔ رسول اکرم صلے اللہ علیہ وسلم نے خدا ترسی، راست روی، عدالت اور حق پرستی کی جو تعلیم دی ہے، اُسے اپنے افعال و کردار میں قیامت تک کے لیے محفوظ رکھنا تمہارا فرض ہے اور اسی میں تمہاری زندگی ہے۔ دین کی کامیابی بھی اسی سے وابستہ ہے اور آخرت کی فلاح کا راز بھی اسی میں مضمر ہے۔

گزشتہ صفحات میں جو کچھ عرض کیا گیا ہے اُس سے یہ حقیقت واضح ہے کہ یہ عقیدہ ایک مابعد الطبعی تصوّر کی حیثیت سے دینِ اسلام میں شامل نہیں، بلکہ اسلامی تہذیب و تمدن کی ترتیب و تشکیل میں اسے ایک خاص اہمیت حاصل ہے۔ یہی ایک عقیدہ ہے جس نے مسلمانوں کے سامنے قیامت تک ایک پیکرِ محسوس کی شکل میں واحد معیارِ حق پیش کیا، انہیں رُشد و ہدایت کی معروضی قدریں عطا کیں۔ اُن کے باہم اجزا کو ایک اُمت بنایا، اُن میں خود اعتمادی پیدا کی اور عقل و فکر سے خود کام لینا سکھایا۔ عالمِ اخلاق میں زمان و مکاں کی ساری حد بندیوں کو ختم کیا، اور ملتِ اسلامیہ میں ہر قسم کے نسلی، نسبی اور قومی امتیازات کو مٹا کر سوسائٹی میں ایک صحیح قسم کی معاشرتی، معاشی اور سیاسی مساوات کی داغ بیل ڈالی۔

از رسالت در جہاں تکوینِ ما
از رسالت دینِ ما آئینِ ما
از رسالت صد ہزار ما یک است
جزوِ ما از جزوِ ما لاینفک است
ما ز حکمِ نسبتِ اُو ملتیم
اہلِ عالم را پیامِ رحمتیم
دامنش از دست دادن مُردن است
چوں گُل از بادِ خزاں افسُردن است
از رسالت ہم نوا گشتیم ما
ہم نفس، ہم مدعا گشتیم ما
زندہ از حق، ملت از وے زندہ است
از شعاعِ مہرِ اُو تابندہ است
(رموزِ بے خودی)
(اقبالؒ)

(عبدالمجید صدیقی)




ہم کو ایک علمی اور حقیقت پسند انسان کے نقطۂ نظر سے تحریکِ قادیانیت کا تاریخی جائزہ لینا چاہیئے اور یہ دیکھنا چاہیئے کہ اس نئے اسلام کی تاریخ اصلاح و تجدید میں کون سا کارنامہ انجام دیا اور عالمِ اسلام کی جدید نسل کو کیا عطا کیا؛ نصف صدی کی اس پُرشور اور ہنگامہ خیز مدّت کا حاصل کیا ہے؟ تحریک کے بانی نے اسلامی مسائل اور متنازع فیہ اُمور پر جو ایک وسیع و مہیب کُتب خانہ یادگار چھوڑا ہے اور جو تقریباً ۷۰ برس سے موضوعِ بحث بنا ہوا ہے، اس کا خلاصہ اور ماحصل کیا ہے؟ قادیانیت عصرِ جدید کے لیے کیا پیغام رکھتی ہے؟

ان سوالات کا جواب حاصل کرنے کے لیے پہلے ہم کو اس عالمِ اسلامی پر ایک نظر ڈالنی چاہیئے، جس میں اس تحریک کا ظہور ہوا اور یہ دیکھنا چاہیئے کہ انیسویں صدی کے نصفِ آخر میں اس کی کیا حالت تھی اور اس کے کیا حقیقی مسائل و مشکلات تھے؟

اِس عہد کا سب سے بڑا واقعہ جس کو کوئی مؤرّخ اور کوئی مُصلح نظرانداز نہیں کر سکتا، یہ تھا کہ اسی زمانہ میں یورپ نے عالمِ اسلام پر بالعموم اور ہندوستان پر بالخصوص یورش کی تھی۔ اس کے جلو میں جو نظامِ تعلیم تھا وہ خدا پرستی اور خداشناسی کی رُوح سے عاری تھا۔ جو تہذیب تھی، وہ الحاد اور نفس پرستی سے معمور تھی۔ عالمِ اسلام، ایمان، علم اور طاقت میں کمزور ہو جانے کی وجہ سے اس نوخیز و مُسلح مغربی طاقت کا آسانی سے شکار ہو گیا۔ اس وقت مذہب میں دجس کی نمائندگی کے لیے صرف اسلام ہی میدان میں تھا اور یورپ کی ملحدانہ اور مادہ پرست تہذیب میں تصادم ہوا۔ اس تصادم نے ایسے نئے سیاسی، تمدّنی، علمی اور اجتماعی مسائل پیدا کر دیئے، جن کو صرف طاقتور ایمان، راسخ و غیر متزلزل عقیدہ و یقین، وسیع اور عمیق علم، غیر مشکوک اعتماد و استقامت ہی سے حل کیا جا سکتا تھا۔ اس صورتِ حال کا مقابلہ

کرنے کے لیے ایک طاقتور علمی و روحانی شخصیت کی ضرورت تھی، جو عالمِ اسلام میں رُوحِ جہاد اور مسلمانوں میں اتحاد پیدا کر دے، جو اپنی ایمانی قوت اور دماغی صلاحیت سے دین میں ادنیٰ تحریف و ترمیم ...... کے بغیر اسلام کے ابدی پیغام اور عصرِ حاضر کی بے چین رُوح کے درمیان مصالحت و رفاقت پیدا کر سکے اور شوخ و پُرجوش مغرب سے آنکھیں ملا سکے۔

دوسری طرف عالمِ اسلام مختلف دینی و اخلاقی بیماریوں اور کمزوریوں کا شکار تھا۔ اس کے چہرے کا سب سے بڑا داغ وہ شرک جلی تھا جو اس کے گوشہ گوشہ میں پایا جاتا تھا۔ قبریں اور تعزیئے بے محابا پُج رہے تھے۔ غیر اللہ کے نام کی صاف صاف دُہائی دی جاتی تھی۔ بدعات کا گھر گھر چرچا تھا۔ خرافات اور توہمات کا دور دورہ تھا۔ یہ صورتِ حال ایک ایسے دینی مُصلح اور داعی کا تقاضا کر رہی تھی، جو اسلامی معاشرہ کے اندر جاہلیت کے اثرات کا مقابلہ اور مسلمانوں کے گھروں میں اس کا تعاقب کرے، جو پوری وضاحت اور جُرأت کے ساتھ توحید و سنت کی دعوت اور اپنی پوری قوت کے ساتھ اَلَا لِلّٰہِ الدِّیْنُ الْخَالِصُ کا نعرہ بلند کرے۔

اسی کے ساتھ بیرونی حکومت اور مادہ پرست تہذیب کے اثر سے مسلمانوں میں ایک خطرناک اجتماعی انتشار اور افسوس ناک اخلاقی زوال رونما تھا۔ اخلاقی انحطاط فسق و فجور کی حد تک، تعیش و اسراف نفس پرستی کی حد تک، حکومت و اہلِ حکومت سے مرعوبیت ذہنی غلامی اور ذلت کی حد تک۔ مغربی تہذیب کی نقالی اور حکمران قوم (انگریز) کی تقلید کفر کی حد تک پہنچ رہی تھی۔ اس وقت ایک ایسے مصلح کی ضرورت تھی، جو اس اخلاقی و ذہنی انحطاط کی بڑھتی ہوئی رَو کو روکے اور اس خطرناک رُجحان کا مقابلہ کرے، جو محکومیت و غلامی کے اس دور میں پیدا ہو گیا تھا۔

تعلیمی و علمی حیثیت سے حالت یہ تھی کہ عوام اور محنت کش طبقہ دین کے مبادی و اولیات سے ناواقف اور دین کے فرائض سے بھی غافل تھا۔ جدید تعلیم یافتہ طبقہ شریعتِ اسلامی، تاریخِ اسلام اور اپنے ماضی سے بے خبر اور اسلام کے مستقبل سے مایوس تھا۔ اسلامی علوم رو بہ زوال اور پرانے تعلیمی مرکز عالمِ نزع میں تھے۔ اس وقت ایک طاقتور تعلیمی تحریک اور دعوت کی ضرورت تھی۔ نئے مکاتب و مدارس کے قیام، نئی اور مؤثر اسلامی تصنیفات اور نئے سلسلہ نشر و اشاعت کی ضرورت تھی، جو اُمت کے مختلف طبقوں میں مذہبی واقفیت، دینی شعور اور ذہنی اطمینان پیدا کرے۔

اس سب کے علاوہ اور اس سب سے بڑھ کر عالمِ اسلام کی سب سے بڑی ضرورت یہ تھی کہ انبیاء علیہم السلام کے طریقِ دعوت کے مطابق اس اُمت کو ایمان اور عملِ صالح اور اس صحیح اسلامی زندگی اور سیرت کی دعوت دی جائے جس پر اللہ تعالیٰ نے فتح و نصرت، دشمنوں پر غلبہ اور دین و دُنیا میں فلاح و سعادت اور سربلندی کا وعدہ فرمایا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ عالمِ اسلام کی ضرورت دینِ جدید نہیں، ایمانِ جدید ہے۔ کسی دور میں بھی اس کو نئے دین اور نئے پیغمبر کی ضرورت نہیں تھی، دین کے ان ابدی حقائق و عقائد اور تعلیمات پر نئے ایمان اور نئے جوش کی ضرورت تھی، جس سے زمانہ کے نئے فتنوں اور زندگی کی نئی ترغیبات کا مقابلہ کیا جا سکے۔

زندگی کے ان شعبوں اور ضرورتوں کے لیے جن کا اُوپر تذکرہ ہوا عالمِ اسلام کے مختلف گوشوں میں مختلف شخصیتیں اور جماعتیں سامنے آئیں، جنہوں نے بغیر کسی دعوے اور بغیر اُمت سازی کی کوشش کے وقت کی ان ضرورتوں اور مطالبوں کو پورا کیا اور مسلمانوں کی بہت بڑی تعداد کو متاثر کیا۔ انہوں نے کسی نئے مذہب اور کسی نئی نبوت کا علم بلند نہیں کیا اور نہ مسلمانوں میں کوئی تفریق اور انتشار پیدا کیا۔ انہوں نے اپنی صلاحیتوں اور قوتوں کو کسی بے نتیجہ کام میں ضائع نہیں کیا۔ ان کا نفع ہر ضرر سے خالی، اُن کی دعوت ہر خطرہ سے پاک اور اُن کا کام ہر شبہہ سے بالاتر ہے۔ عالمِ اسلام

نے اپنا کچھ کھوئے بغیر ان سے نفع حاصل کیا اور مسلمان ان کی مخلصانہ خدمات کے ہمیشہ شکر گزار رہیں گے۔

ایک ایسے نازک وقت میں عالمِ اسلام کے نازک ترین مقام ہندوستان میں جو ذہنی و سیاسی کشمکش کا خاص میدان بنا ہوا تھا، مرزا غلام احمد صاحب اپنی دعوت اور تحریک کے ساتھ سامنے آتے ہیں۔ وہ عالمِ اسلام کے حقیقی مسائل و مشکلات اور وقت کے اصلاحی تقاضوں کو نظر انداز کرتے ہوئے اپنی تمام ذہنی صلاحیتیں، علم و قلم کی طاقت ایک ہی مسئلہ پر مرکوز کر دیتے ہیں۔ وہ مسئلہ کیا ہے؟ وفاتِ مسیح اور مسیح موعود کا دعویٰ اس مسئلہ سے جو کچھ وقت بچتا ہے وہ حرمتِ جہاد اور حکومتِ وقت کی وفاداری اور اخلاص کی دعوت کی نذر ہو جاتا ہے۔ ربع صدی کی تصنیفی و علمی زندگی اور جد و جہد کا موضوع اور ان کی دلچسپیوں کا مرکز یہی مسئلہ اور اس کے سلسلہ میں مخالفین سے نبرد آزمائی اور معرکہ آرائی رہا ہے۔ اگر ان کی تصنیفات سے ان مضامین کو خارج کر دیا جائے، جو حیاتِ مسیح و نزولِ مسیح اور ان کے دعاوی اور اس سے پیدا ہونے والے مباحث سے متعلق ہیں تو اُن کے تصنیفی کارنامہ کی ساری اہمیت اور وسعت ختم ہو جائے گی۔

پھر یہ بھی دیکھئے کہ اس عالمِ اسلام میں جو پہلے سے مذہبی اختلافات اور دینی نزاعات کا شکار تھا اور جس میں اب کسی نزاع کے برداشت کرنے کی طاقت نہ تھی، وہ نئی نبوت کا علم بلند کرتے ہیں اور جو اس پر ایمان نہ لائے اس کی تکفیر کرتے ہیں۔ اس طرح وہ اپنے اور مسلمانوں کے درمیان ایک آہنی اور ناقابلِ عبور دیوار کھڑی کر دیتے ہیں، جس کے ایک جانب ان کے متبعین کی ایک چھوٹی سی جماعت ہے، جو چند ہزار افراد پر مشتمل ہے، دوسری طرف پورا عالمِ اسلام ہے جو مراکش سے چین تک پھیلا ہوا ہے اور جس میں عظیم ترین افراد، صالح ترین جماعتیں اور مفید ترین ادارے ہیں۔ اس طرح انہوں نے عالمِ اسلام میں بلا ضرورت ایسا انتشار اور ایک ایسی نئی تقسیم پیدا کر دی جس نے مسلمانوں کی مشکلات میں ایک نیا اضافہ اور عصرِ حاضر کے مسائل میں نئی پیچیدگی پیدا کر دی۔

مرزا غلام احمد صاحب نے درحقیقت اسلام کے علمی و دینی ذخیرہ میں کوئی ایسا اضافہ نہیں کیا جس کے لیے اصلاح و تجدید کی تاریخ ان کی معترف اور مسلمانوں کی نسلِ جدید ان کی شکر گزار رہے۔ انہوں نے نہ تو کوئی عمومی دینی خدمت انجام دی جس کا نفع دنیا کے سارے مسلمانوں کو پہنچے، نہ وقت کے جدید مسائل میں سے کسی مسئلہ کو حل کیا، نہ ان کی تحریک موجودہ انسانی تہذیب کے لیے، جو سخت مشکلات اور موت و حیات کی کشمکش سے دوچار ہے، کوئی پیغام رکھتی ہے، نہ اُس نے یورپ اور ہندوستان کے اندر اسلام کی تبلیغ و اشاعت کا کوئی قابلِ ذکر کارنامہ انجام دیا ہے۔ اس کی جدوجہد کا تمام تر میدان مسلمانوں کے اندر ہے۔ اور اس کا نتیجہ صرف ذہنی انتشار اور غیر ضروری مذہبی کشمکش ہے، جو اس نے اسلامی معاشرے میں پیدا کر دی ہے۔ وہ اگر کسی چیز میں کامیاب کہے جا سکتے ہیں تو صرف اس میں کہ انہوں نے اپنے خاندان اور ورثا کے لیے سر آغا خاں کے اسلاف کی طرح پیشوائی کی ایک مسند اور ایک دینی ریاست پیدا کر دی ہے، جس کے اندر ان کو روحانی سیادت اور مادی عیش و عشرت حاصل ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ اگر ہندوستان میں وہ ذہنی انتشار نہ ہوتا، جس کا پنجاب خاص میدان تھا، اگر انگریزی حکومت کے اثر سے اسلامی معاشرہ میں اسلام کی بنیادیں متزلزل اور اسلامی ذہن ماؤف نہ ہو چکا ہوتا، اگر مسلمانوں کی نئی نسل دینی تعلیمات اور اسلام کی اصلاحی و تجدیدی شخصیتوں اور نیابتِ انبیاء اور عظمتِ انسانی کی حقیقی صفات سے اتنی بے خبر نہ ہوتی اور آخر میں حکومتِ وقت کی پُشت پناہی اور سرپرستی نہ ہوتی تو یہ تحریک جس کی بنیاد زیادہ تر الہامات، خوابوں، تاویلات اور بے کیف و بے مغز نکتہ آفرینیوں پر ہے اور جو عصرِ جدید کے لیے کوئی نیا اخلاقی و روحانی پیغام اور مسائلِ حاضرہ کو حل کرنے کے لیے کوئی مجتہدانہ مقام نہیں رکھتی، کبھی بھی اتنی مدت تک باقی نہیں رہ سکتی تھی جیسی کہ اس بر سرِ انحطاط سوسائٹی اور اس پراگندہ دماغ، پراگندہ دل نسل میں رہ سکی۔ اسلام کی صحیح تعلیمات اور دعوت سے انحراف اور ان مخلصین و مجاہدین کی جو ماضی قریب میں اس ملک میں پیدا ہو

اور اسلام کے عروج اور مسلمانوں کی نشأۃ ثانیہ کے لیے اپنا سب کچھ مٹا کر چلے گئے، ناقدری کی سزا خدا نے یہ دی کہ ہندوستانی مسلمانوں پر ایک نئے ذہنی طاعون کو مسلط کر دیا اور ایک شخص کو ان کے درمیان کھڑا کر دیا جو امت میں فساد کا مستقل بیج بو گیا ہے۔

دمشق یونیورسٹی کے طلبہ و اساتذہ کے سامنے اسلام کی تاریخ اصلاح و تجدید کے موضوع پر ایک سلسلۂ تقریر کے دوران میں راقم سطور نے تحریکِ باطنیت پر تبصرہ کرتے ہوئے کہا تھا:

"حضرات! میں جب باطنیت، اخوان الصفا، اور ایران کی بہائی اور ہندوستان کی قادیانیت کی تاریخ پڑھتا ہوں تو مجھے ایسا نظر آتا ہے کہ ان تحریک کے بانیوں نے اسلام اور بعثتِ محمدی کی تاریخ پڑھی تو انہوں نے دیکھا کہ ایک شخص تنہا جزیرۃ العرب میں ایک دعوت لے کر کھڑا ہوتا ہے۔ اس کے ہاتھ میں نہ مال ہے نہ اسلحہ۔ وہ ایک عقیدہ اور ایک دین کی دعوت دیتا ہے اور کچھ زیادہ عرصہ نہیں گزرتا کہ ایک نئی امت، ایک نئی حکومت، ایک نئی تہذیب وجود میں آ جاتی ہے۔ وہ تاریخ کا رُخ تبدیل کر دیتا ہے اور واقعات کا دھارا بدل دیتا ہے۔ ان کی بلند حوصلہ طبیعتوں نے ان سے کہا کہ اس کا نیا تجربہ کیوں نہ کیا جائے۔ انہوں نے دیکھا کہ وہ ذہانت، دماغی صلاحیت، تنظیمی لیاقت بھی رکھتے ہیں اور پڑھے لکھے لوگ ہیں، پھر کیوں نہ تاریخ اپنے آپ کو دہرائے گی اور کس طرح انہی واقعات کا ظہور نہ ہوگا جو طبعی اسباب اور عمل کے ماتحت گزشتہ دور میں ہو چکے ہیں۔ ان کو امید تھی کہ پھر اسی معجزہ کا ظہور ہوگا جس کا تاریخ نے چھٹی صدی میں مشاہدہ کیا، اس لیے کہ فطرتِ انسانی ناقابلِ تبدیل ہے اور لوگوں میں ہمیشہ سے ہر دعوت قبول کرنے کی صلاحیت ہے۔

• ان بلند حوصلہ انسانوں نے اس یکہ و تنہا ہستی کو تو دیکھا جو بغیر کسی سرمایہ اور بغیر کسی فوجی طاقت و حمایت کے ایک دینی دعوت لے کر کھڑی ہوئی، لیکن اس کے پیچھے اس ربانی حمایت اور ارادۂ الٰہی کو نہیں دیکھا جو اس کی کامیابی، غلبہ اور قیامت تک باقی رہنے کا فیصلہ کر چکا تھا اور جس نے اعلان کر دیا تھا:

هُوَ الَّذِيٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ ۝ (الصف، ع۱)

وہی ہے جس نے بھیجا اپنا رسولؐ ہدایت اور سچے دین کے ساتھ تاکہ سب دینوں پر غالب کرے خواہ شرک کرنے والے کتنا ہی بُرا مانیں۔

نتیجہ یہ ہوا کہ وقتی طور پر ان کی کوششیں کامیاب اور بار آور ہوئیں اور انہوں نے ہزاروں اور لاکھوں کی تعداد میں اپنے ساتھی اور پیرو پیدا کر لیے۔ ان میں سے بعض (باطنیہ) نے عظیم الشان سلطنت (فاطمیہ) بھی قائم کر لی اور یہ سلطنت عرصہ تک پھلی پھولی اور ایک زمانہ میں اس نے سوڈان سے مراکش تک قبضہ کر لیا، لیکن جب تک ان کی تنظیم ان کے مخفی انتظامات اور ان کی شعبدہ بازیاں باقی رہیں، یہ عروج بھی باقی رہا لیکن پھر وقت آیا کہ یہ سب عزّ و اقتدار اور یہ سب ترقی و اقبال ایک افسانہ بن کر رہ گیا۔ ان کے مذاہب ایک مختصر دائرہ میں محدود ہو کر رہ گئے، جن کا زندگی پر کوئی اثر اور دنیا میں کوئی مقام نہیں۔

اس کے بالمقابل اسلام جس کو رسول اللہ لے کر آئے، وہ آج بھی دنیا کی عظیم ترین روحانی طاقت ہے اور آج اس کے ساتھ ایک عظیم الشان امت ہے۔ آج بھی وہ ایک تہذیب رکھتا ہے اور بہت سی سلطنتوں اور قوموں کا مذہب ہے۔ نبوتِ محمدی کا آفتاب آج بھی بلند اور روشن ہے اور تاریخ کے کسی دور میں بھی وہ گہن میں نہیں آیا۔

(مولانا سید ابوالحسن علی ندوی)

قوم کے ساتھ ساتھ چلیئے

ہر ماہ قومی ڈائجسٹ پڑھیئے




ہر ماہ لاکھوں نئے الفاظ کے ساتھ